# 100 شرعی مسائل کا مجموعہ

(حصہ-8)



مصنف

ابو البنات محمد فراز عطاری مدنی مد ظلہ العالی

نظر ثانی: ابو احمد مفتی انس رضا قادری

الحمدللہ اب تک 33 کتابیں پی ڈی ایف کی صورت میں آچکی ہیں جن میں سے 8 اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے رسالوں کی تلخیص ہے

## رسالوں کے نام یہ ہیں:

(1) نبی ہمارے بڑی شان والے (تجلی الیقین)

(2) والدین مصطفی جنتی جنتی (شمول الاسلام)

(3) دافع البلاء (الامن و العلی)

(4) نبی مختار کل ہیں (منیۃ اللبیب)

(5) دیدار خدا (منیۃ المنیۃ)

(6) نور مصطفی (صلات الصفا)

(7) سایہ نہیں کوئی (نفی الفیئ)

(8) رحمت کا سایہ (قمر التمام)

## باقی کتابوں کے نام یہ ہیں:

(9) خلاصہ تراویح (30 پاروں کا اردو خلاصہ)

(10) ھدایۃ البریۃ فی شرح الاربعین النوویہ (اربعین نوویہ کا اردو خلاصہ)

(11) اعلی حضرت اور فن شاعری

(12) غزوہ بدر اور فضائل اہل بدر

(13) جنت البقیع میں آرام فرما چند صحابہ کرام

(14) درس سیرت

(15) پیارے نبی کے پیارے نام

(16) الادعیۃ النبویۃ من الاحادیث المصطفویہ (نبوی دعائیں)

(17) قواعد المیراث

(18) شان صدیق اکبر

(19) خلافت فاروق اعظم

(20) فیضان عثمان غنی

(21) سیرت عبد اللہ شاہ غازی

(22) قیام پاکستان اور علماء اہلسنت

(23) واقعہ کربلا (مختصر)

(24) عدت اور سوگ کے احکام

(25) رزق حلال کے فضائل اور حرام کی نحوستیں

(26) 100 شرعی مسائل کا مجموعہ (حصہ 1)

(27) 100 شرعی مسائل کا مجموعہ (حصہ 2)

(28) 100 شرعی مسائل کا مجموعہ (حصہ 3)

(29) 100 شرعی مسائل کا مجموعہ (حصہ 4)

(30) 100 شرعی مسائل کا مجموعہ (حصہ 5)

(31) 100 شرعی مسائل کا مجموعہ (حصہ 6)

(32) 100 شرعی مسائل کا مجموعہ (حصہ 7)

(33) امیر اہلسنت اور فن شاعری

# فہرست

## عقائد و معمولات

1-اللہ قریب ہے
2- نیکیوں کا پلہ بھاری ہوا تو اوپر اٹھے گا
3- نبیوں کو بھی حاصل یہ سعادت نہیں کہنا

## احادیث وروایات

4-خصی کی قربانی
5-نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا شجرہ نسب
6-جنات کو کب اور کس سے پیدا کیا گیا
7-بدبو دار سبزی کھا کر مسجد آنا
8-سبحان اللہ وبحمدہ 100 مرتبہ روزانہ پڑھنے کی فضیلت
9-حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سینے مبارک سے کچھ نکالا گیا
10-بڑھاپے کے فضائل
11-مشت زنی کی وعید
12-بدکاری کی وعید
13-روحیں گھر آتی ہیں
14-جمعہ کی وہ ساعت جس میں دعا قبول ہے
15-اونچا مکان دیکھ کر ناراضی کا اظہار
16-قرآن میں شب براءت کا ذکر
17-اقالہ کی فضیلت

18-محمد اور احمد نام کی فضیلت

## طہارت

19-پٹی پر مسح
20-احتلام یاد مگر اثر نہیں
21-نابالغ سمجھ دار پانی میں ہاتھ ڈال دے
22-نابالغ کی قے
23-کان سے مسلسل پیپ آتا ہو تو وضو

## نماز

24-اللہ اعظم کہہ کر نماز شروع کرنا
25-مکروہ اوقات میں سجدہ شکر کرنا
26-مکروہ اوقات میں درود شریف پڑھنا
27-مکروہ اوقات میں نفل شروع کردیے
28-نماز میں دیکھ کر قرآن پڑھنا
29-کچھ دیر سونے کے بعد عشاء کی نماز ادا کی
30-دھوتی میں نماز
31-داڑھی منڈا داڑھی منڈوں کی امامت
32-الٹا دوپٹہ اوڑھ کر نماز
33-گاؤں میں جمعہ
34-نماز تراویح کا حکم
35-خلاف شرع انگوٹھی پہن کر نماز

## مسافر کی نماز

36-دو دن آبائی شہر میں پانچ دن دوسرے شہر میں
37-جدہ واپسی پر نماز
38-مسافر امام نے پوری نماز پڑھا دی
39-آنے جانے کا فاصلہ 92 کلومیٹر ہو
40-ٹرین میں نماز کا طریقہ

## جنازہ

41-قبر پر پاؤں رکھنا
42-جنازے کی دعا یاد نہ ہو تو

## روزہ

43-افطار کی دعا پہلے پڑھیں یا بعد میں
44-روزانہ سفر کرنے والے کے لئے روزے کی رخصت
45-رمضان میں ہمبستری
46- روزے میں انہیلر

## زکوٰۃ/فطرہ

47-فطرے میں کس جگہ کا اعتبار ہو گا
48-زکوۃ کی رقم سے قرض اتارنا
49-زکوۃ کو تحفہ بول کر دینا
50-پہنے جانے والے زیور کی زکوۃ
51-زکوۃ نکالنے کا طریقہ

52-سونے میں کھوٹ (ملاوٹ) ہو تو زکوۃ
53-مال تجارت کم اور قرض زیادہ ہو تو زکوۃ
54-کشتیوں پر زکوۃ
55-زکوۃ کی رقم مسجد میں دینا
56-وکیل کا زکوۃ خود رکھ لینا
57-پلاٹ خریدتے وقت بیچنے کی نیت نہیں تھی
58-نصاب کا سال پورا ہونے سے پہلے مال ختم
59-زکوۃ کس چیز پر فرض ہے

## حج

60-احرام میں دودھ گوشت انڈے کھانا
61-خود حج نہ کرنا دوسرے کو بھیجنا

## نکاح/طلاق

62-کیا نکاح کے بعد اولاد کا حصول ضروری ہے
63-غیر کفو میں نکاح
64-طلاق دے کر زوجیت سے الگ کردیا
65-زنا سے حمل ہوا نکاح کے بعد ولادت

## خواتین کے مسائل

66-ایام مخصوصہ میں شب براءت کی برکتیں کیسے پائیں
67-عادت سے پہلے خون بند ہوجائے تو صحبت
68-لڑکی گود لی تو مرد سے پردہ ہو گا
69-بیوی کا شوہر کا نام لے کر پکارنا

70-حیض کی مدت

71-شوہر کو مجازی خدا کہنا

72-عورت کو احتلام

73-مخصوص ایام میں سورہ کوثر

74-دس دن کے اندر دوبارہ داغ لگ جائے


## جائز و ناجائز


75-ویڈیو ایڈیٹنگ

76-اسنوکر کھیلنا

77-کرکٹ پر پیسے لگانا

78-مسجد کی چیزیں گھر لے جانا

79-ٹیسٹ ٹیوب بے بی

80-رقم کے بدلے گھر استعمال کرنا

81-بغیر بلائے دعوت میں جانا

82-آڑھتی کا پہلے پیسے دے کر کمیشن زیادہ لینا

83-بچا ہوا کھانا گھر لے جانا

84-مسجد کے چندے سے مسجد کے لئے خوشبو خریدنا

85-نسبندی کروانا

86-بیرون ملک جانے کے لئے بینک میں اماؤنٹ شو کرنا

87-عمرے کی ایڈوانس بکنگ

88-مرد کتنی چاندی استعمال کر سکتا ہے

89-دور دجالی میں تلاش عیسی کہنا

90-جی پی فنڈ

91-مسجد کی چھت پر امام کی رہائش گاہ
92-مزار شریف کا بوسہ و طواف کرنا
93-لیٹ کر قرآن پڑھنا
94-احرام کو کفن کے لئے رکھنا


## متفرق


95-بچپن میں چوری کی اب تلافی کی صورت
96-وظائف میں صبح شام کی تعریف


## وراثت


97-شوہر بیٹی ماں باپ میں وراثت
98-بیٹا ماں اور بیوہ میں وراثت
99-مرنے کے بعد سامان کس کا
100-وراثت میں سے حصہ نہ لینا

1

# اللہ پاک قریب ہے

سوال: اللہ پاک ہم سے دور ہے یا نزدیک کیا تصور رکھنا چاہیے؟

USER ID:محمد راشد

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

اللہ پاک جسم و مکان سے پاک ہے البتہ اپنے علم و قدرت کے اعتبار سے انسان کے قریب ہے یعنی وہ ہر ایک کے حال کو خوب جاننے والا ہے۔اللہ پاک سورہ ق میں فرماتا ہے:" وَ نَحْنُ اَقْرَبُ اِلَیْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِیْدِ ترجمہ: اور ہم دل کی رگ سے بھی زیادہ اس کے قریب ہیں۔ (آیت:16)

تفسیر: یعنی ہم اپنے علم اور قدرت کے اعتبار سے انسان کے دل کی رگ سے بھی زیادہ اس کے قریب ہیں اور بندے کے حال کو خود اس سے زیادہ جاننے والے ہیں۔ (صراط الجنان، جلد9، صفحہ462)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

04 شعبان المعظم1444 ھ/25فروری 2023ء

# 2 نیکی کا پلہ بھاری ہوا تو اوپر اٹھے گا

**سوال:** کیا یہ بات درست ہے کہ میزان پر نیکیوں کا پلہ بھاری ہوا تو اوپر کو اٹھے گا؟

USER ID: افلاطون جٹ

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

جی ہاں! یہ بات درست ہے کہ میزان عمل میں جس کی نیکیوں کا پلہ بھاری ہو گا وہ اوپر کی طرف اٹھے گا، دنیا کی طرح نیچے کو نہیں جھکے گا۔ فتاوی رضویہ میں ہے: "وہ میزان یہاں کے ترازو کے خلاف ہے وہاں نیکیوں کا پلہ اگر بھاری ہو گا تو اوپر اٹھے گا اور بدی کا پلہ نیچے بیٹھے گا، قال اللہ عزوجل: {اِلَیۡہِ یَصۡعَدُ الۡکَلِمُ الطَّیِّبُ وَ الۡعَمَلُ الصَّالِحُ یَرۡفَعُہٗ}، (پارہ ۲۲، فاطر، آیت ۱۰) ترجمہ: اسی کی طرف چڑھتا ہے پاکیزہ کلام اور جو نیک کام ہے وہ اسے بلند کرتا ہے، جس کتاب میں لکھا ہے کہ نیکیوں کا پلہ نیچا ہو گا غلط ہے۔"

(فتاوی رضویہ، جلد 29، صفحہ 626)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی
06 شعبان المعظم 1444ھ / 27 فروری 2023ء

3

# نبیوں کو بھی حاصل یہ سعادت نہیں کہنا

**سوال:** اس شعر کا حکم بتادیں "ہر ایک کی کعبہ میں ولادت نہیں ہوتی نبیوں کو بھی حاصل یہ سعادت نہیں ہوتی"؟

USER ID:سعود احمد خان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

پہلی بات تو یہ کہ راجح قول کے مطابق حضرت علی رضی اللہ عنہ کی ولادت کعبہ میں نہیں ہوئی، بالفرض اس قول کو مانا بھی جائے تو ایسا نہیں کہ اس کے سبب حضرت علی رضی اللہ عنہ کو تمام انبیاء کرام علیہم السلام پر فضیلت حاصل ہو گئی۔ اگر اس شعر کے مصرعہ ثانی سے انبیاء کرام علیہم السلام کی توہین یا حضرت علی رضی اللہ عنہ کو انبیاء کرام علیہم السلام سے افضل بتانا مقصود ہو تو اس عقیدے کے ساتھ لکھنے، پڑھنے یا سن کر راضی ہونے والا کافر ہو جائے گا اور اگر یہ مقصود نہ ہو تو بھی اس طرح کا شعر جس میں انبیاء کرام کی توہین کا پہلو نکلتا ہو لکھنا پڑھنا سننا جائز نہیں۔ المعتقد میں ہے:"إن نبيا واحدا أفضل عند الله من جميع الأولياء، ومن فضل وليا على نبي يخشى الكفر بل هو كافر"

ترجمہ: بے شک ایک نبی بھی اللہ کے نزدیک تمام اولیا سے افضل ہے اور جس نے کسی ولی کو نبی پر فضیلت دی تو اس پر کفر کا خوف ہے بلکہ وہ کافر ہے۔ (المعتقد المنتقد، صفحہ 125)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

08 شعبان المعظم 1444ھ / 01 مارچ 2023ء

4

# خصی کی قربانی

سوال: خصی جانور کی قربانی کے بارے میں حدیث سے حوالہ دے دیں۔

USER ID:شاہزیب احمد

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

ابن ماجہ، ابوداؤد اور مسند احمد وغیرہ میں روایات موجود ہیں، چنانچہ ابوداؤد شریف میں ہے: "عن جابر بن عبد اللہ، قال: ذبح النبی صلی اللہ علیہ وسلم یوم الذبح کبشین أقرنین أملحین موجئین" ترجمہ: حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہتے ہیں کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے عید الاضحی کے دن دو چتکبرے خصی مینڈھے ذبح فرمائے۔
(ابوداؤد، حدیث 2795)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی
04 شعبان المعظم 1444ھ/25 فروری 2023ء

5

## نبی پاک ﷺ کا شجرہ نسب

**سوال:** نبی پاک ﷺ کا شجرہ نسب عدنان سے آگے پڑھنے کی کوئی ممانعت آئی ہے؟

USER ID: فرحان انجم خان

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

نبی پاک ﷺ کا نسب شریف عدنان تک بالاتفاق صحیح سندوں کے ساتھ ثابت ہے اس کے بعد ناموں میں اختلاف ہے اور نبی پاک ﷺ جب اپنا نسب شریف بیان فرماتے تو عدنان تک فرماتے، اس لئے بہتر یہی ہے کہ حضور ﷺ کا نسب شریف عدنان تک ہی بیان کیا جائے۔ علامہ عبد المصطفی اعظمی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں: "عدنان تک آپ کا نسب نامہ صحیح سندوں کے ساتھ باتفاق مؤرخین ثابت ہے اس کے بعد ناموں میں بہت کچھ اختلاف ہے اور حضور ﷺ جب بھی اپنا نسب نامہ بیان فرماتے تھے تو عدنان ہی تک ذکر فرماتے تھے۔" (سیرت مصطفی، صفحہ 50)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی
03 شعبان المعظم 1444ھ /24 فروری 2023ء

# 6 جنات کو کب اور کیسے پیدا کیا گیا

**سوال:** جنات کی پیدائش کب اور کیسے ہوئی؟

USER ID: شیخ ریحان

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

جنات کو انسانوں سے پہلے، جمعرات کے دن آگ سے پیدا کیا گیا۔ آدم علیہ السلام کی تخلیق سے دو ہزار سال پہلے زمین پر جنات رہتے تھے۔ اللہ پاک سورہ حجر میں فرماتا ہے: وَ الْجَآنَّ خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ مِنْ نَّارِ السَّمُوْمِ ترجمہ: اور ہم نے اس سے پہلے جن کو بغیر دھویں والی آگ سے پیدا کیا۔ (آیت:27)

حضرتِ سیدنا ربیع بن انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے فرشتوں کو بدھ کے دن، جنات کو جمعرات اور سیدنا آدم علی نبینا وعلیہ الصلاۃ والسلام کو جمعہ کے دن پیدا کیا۔ (قوم جنات اور امیر اہلسنت، صفحہ 13)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

05 شعبان المعظم 1444ھ / 26 فروری 2023ء

7

# بدبودار سبزی کھاکر مسجد آنا

**سوال:** کیا ایسی کوئی روایت ہے جس میں مسجد میں بدبودار سبزی کھاکر آنے سے منع کیا گیا ہو؟

USER ID:عابد خان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

مسلم شریف کی حدیث پاک ہے:" من أکل البصل والثوم والکراث فلا یقربن مسجدنا، فإن الملائکۃ تتاذی مما یتأذی منہ بنو آدم" ترجمہ: جس نے پیاز، لہسن یا گندنا کھائی وہ ہماری مسجد کے قریب نہ آئے کیونکہ بے شک فرشتے اس چیز سے اذیت پاتے ہیں جس سے انسانوں کو اذیت ہوتی ہے۔ (مسلم، حدیث 564)

ابو داوٗد میں ہے:" ان کنتم لا بد آکلیھما فأمیتوھما طبخا" ترجمہ: اگر تمہیں ضروری کھانا ہو تو انہیں پکا کر مار دیا کرو۔ (ابو داوٗد، حدیث 3827)

**شرح:** "جو کچی پیاز یا کچا لہسن کھائے تو جب تک منہ سے بو آتی ہو تب تک کسی مسجد میں نہ آئے، لہذا حقہ پی کر، کچی مولی یا گندنا کھاکر بھی نہ آئے، نیز جس کے کپڑوں یا منہ سے بدبو ظاہر ہو مسجد میں نہ آئے، گندہ دہن کا حکم بھی یہی ہے۔"

(مرآۃ المناجیح، جلد 1، صفحہ 667)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

08 شعبان المعظم 1444ھ / 01 مارچ 2023ء

8

## سبحان اللہ وبحمدہ سو مرتبہ پڑھنے کی فضیلت

**سوال:** ایک حدیث ہے جس میں 100 مرتبہ دن میں سبحان اللہ وبحمدہ پڑھنے کی فضیلت ہے کہ سارے گناہ معاف ہو جاتے ہیں یہاں کون سے گناہ مراد ہیں؟

USER ID: غلام یسین کاشف

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

بخاری شریف کی حدیث پاک ہے: ”من قال: سبحان اللہ وبحمدہ فی یوم مائۃ مرۃ، حطت خطایاہ، وإن کانت مثل زبد البحر“ ترجمہ: جو دن میں سو بار سبحان اللہ وبحمدہ پڑھے تو اس کی تمام خطائیں بخش دی جائیں گی اگرچہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہوں۔ (بخاری، حدیث 6405)

شرح: ”بے حد و بے شمار خطاؤں سے مراد گناہ صغیرہ ہیں جو حقوق للہ کے متعلق ہوں، حقوق شرعیہ اور حقوق العباد اس سے علیحدہ ہیں لہذا فوت شدہ نماز، روزے، بندوں کے قرض اس وظیفہ سے معاف نہ ہو جائیں گے وہ تو ادا ہی کرنے ہوں گے۔“ (مرآۃ المناجیح، جلد 3، صفحہ 520)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

06 شعبان المعظم 1444ھ / 27 فروری 2023ء

مفتی انس رضا قادری صاحب
فقہی مسائل گروپ
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

9

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سینے مبارکہ سے کچھ نکالا گیا

**سوال:** میں نے ایک خطیب صاحب سے سنا کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے سینے مبارکہ سے کچھ نکال دیا گیا تھا اس کی تفصیل بتادیں؟

USER ID:فاطمہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا سینہ مبارکہ چند مرتبہ شق کیا گیا۔ پہلی مرتبہ دل سے جمے ہوئے خون کو نکالا گیا اور دل مبارک کو آب زم زم سے دھویا گیا۔ نسیم الریاض میں ہے:" رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم بچوں کے ساتھ موجود تھے کہ جبریل امین علیہ السلام آئے، آپ کو پکڑ کر لٹایا، سینہ چیر کر اس میں سے دل نکالا اور دل میں سے جما ہوا خون (خون کا لوتھڑا) نکال کر کہا: ھٰذَا حَظُّ الشَّیْطَانِ مِنْکَ آپ کے اندر یہ شیطان کا حصہ تھا۔ (یعنی اگر آپ کی ذات مقدسہ میں شیطان کا کوئی حصہ ہوتا تو یہی خون کا لوتھڑا ہو سکتا تھا، مگر جب یہ بھی نہ رہا تو اب ممکن ہی نہیں کہ ذات مقدسہ سے شیطان کا کوئی تعلق کسی طرح سے ہو سکے) اس کے بعد جبریل امین علیہ السلام نے مبارک دل کو سونے کے طشت میں آب زم زم سے دھویا اور سی کر دوبارہ اس کی جگہ رکھ دیا۔"

(ملخصا: نسیم الریاض، جلد 3، صفحہ 38، مسلم، حدیث 413)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

09 شعبان المعظم 1444ھ/02 مارچ 2023ء

10

# بڑھاپے کے فضائل

**سوال:** بڑھاپے کے فضائل پر کوئی روایت ہے تو بتادیں؟

USER ID: فیض رنگاری

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

احادیث مبارکہ میں اسلام میں بڑھاپا آنے کے کئی فضائل بیان کئے ہیں، چنانچہ ترمذی شریف کی حدیث ہے:"من شاب شیبۃ فی الاسلام کانت لہ نورا یوم القیامۃ" ترجمہ: جو اسلام میں بوڑھا ہوا تو یہ بڑھاپا قیامت کے دن اس کے لئے نور ہو گا۔

(ترمذی، حدیث1634)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

09 شعبان المعظم1444ھ/02مارچ 2023ء

# 11 مشت زنی سے متعلق حدیث میں وعید

**سوال:** مشت زنی ست متعلق حدیث میں کیا وعید آئی ہے؟

USER ID: غلام نبی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مشت زنی ناجائز و گناہ ہے اورروایات میں اس سے متعلق وعیدات موجود ہیں۔چنانچہ حدیث پاک میں ہے:"سبعۃ لا ینظر اللہ عزوجل الیھم یوم القیامۃ ولا یزکیھم ولا یجمعھم مع العالمین یدخلھم النار اول الداخلین الا ان یتوبوا الا ان یتوبوا الا ان یتوبوا فمن تاب تاب اللہ علیہ الناکح یدہ۔۔۔الخ"ترجمہ:سات لوگ ایسے ہیں جن کی طرف قیامت کے دن اللہ پاک نہ نظر رحمت فرمائے گا نہ انہیں پاک کرے گا اور نہ ہی انہیں عالمین کے ساتھ جمع فرمائے گا انہیں سب سے پہلے جھنم میں داخل فرمائے گا مگر یہ کہ وہ توبہ کرلیں مگر یہ کہ وہ توبہ کرلیں مگر یہ کہ وہ توبہ کرلیں تو جو توبہ کرلے گا اللہ پاک اس کی توبہ قبول فرمائے گا(ان میں سے ایک) مشت زنی کرنے والا۔ (شعب الایمان، جلد7، صفحہ 329، مکتبۃ الرشد)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

12 شعبان المعظم 1444ھ/05مارچ 2023ء

12

## بدکاری کا عذاب

**سوال:** کیا ایسی کوئی روایت ہے کہ زانیوں کی شرمگاہوں سے بدبو نکلے گی جس سے دوسرے جہنمی بھی تکلیف محسوس کریں گے؟

USER ID: محمد ندیم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اس طرح کی مختلف روایات موجود ہیں، چنانچہ امام احمد بن حجر کی کتاب الزواجر کے اردو ترجمے بنام جہنم میں لے جانے والے اعمال جلد 2 سے چند روایات نقل کی جاتی ہیں۔

(1) نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "7 آسمان اور 7 زمینیں بوڑھے زانی پر لعنت بھیجتی ہیں اور بے شک زانیوں کی شرم گاہوں کی بدبو جہنمیوں کو اذیت دے گی۔"

(2) حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے: "قیامت کے دن لوگوں پر ایک بدبودار ہوا بھیجی جائے گی جس سے ہر نیک و بد اذیت میں مبتلا ہو گا یہاں تک کہ وہ ان سب تک مکمل طور پر پہنچ جائے گی تو ایک منادی ندا دے گا اور انہیں اپنی آواز سنائے گا اور ان سے کہے گا: کیا تم اس ہوا کے متعلق جانتے ہو جس نے تمہیں اذیت میں مبتلا کر رکھا ہے؟" وہ کہیں گے: "ہم نہیں جانتے، مگر اللہ عزوجل کی قسم! یہ ہمیں مکمل طور پر پہنچ چکی ہے۔ تو انہیں کہا جائے گا: جان لو! یہ ان زانیوں کی شرم گاہوں کی بدبو ہے جنہوں نے دنیا میں توبہ نہ کی اور زنا (کے گناہ) کو لئے ہوئے اللہ عزوجل سے ملے۔" پھر اللہ عزوجل انہیں نظر انداز فرمادے گا اور نظر انداز کرتے ہوئے جنت یا دوزخ کا ذکر نہ کرے گا۔"

(جہنم میں لے جانے والے اعمال، جلد2، صفحہ 485)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

12 شعبان المعظم 1444ھ/05 مارچ 2023ء

13

## روحیں گھر میں آتی ہیں

**سوال:** میں نے سنا ہے کہ شب براءت میں روحیں گھر آتی ہیں کیا یہ درست ہے؟

USER ID: عاقب حسین

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

سال میں چند راتیں ایسی ہیں جن میں روحیں اپنے گھروں پر آکر ایصال ثواب کا مطالبہ کرتی ہیں۔ اعلی حضرت امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ نے فتاوی رضویہ کی جلد 9 میں اس موضوع پر پورا رسالہ تحریر فرمایا ہے جس کا نام ہے "اتیان الارواح لدیارھم بعد الرواح"۔ آپ رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں: "مومنین کی روحیں ہر شب جمعہ (یعنی جمعرات اور جمعہ کی درمیانی رات)، روز عید، روز عاشوراء اور شب براءت کو اپنے گھر آکر باہر کھڑی رہتی ہیں اور ہر روح غمناک بلند آواز سے ندا کرتی (یعنی پکار کر کہتی) ہے کہ اے میرے گھر والو! اے میری اولاد! اے میرے قرابت دارو! (ہمارے ایصال ثواب کی نیت سے) صدقہ (خیرات) کر کے ہم پر مہربانی کرو۔"

(فتاوی رضویہ، جلد 9، صفحہ 650)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

12 شعبان المعظم 1444ھ / 05 مارچ 2023ء

# 14

## جمعہ کی وہ ساعت جس میں دعا قبول ہے

**سوال:** جمعہ کے دن جو ساعت ہے جس میں دعا قبول ہوتی ہے وہ کون سی ہے؟

USER ID: نصیر لاشاری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

احادیث میں مذکور ہے کہ جمعہ کے دن ایک ایسی ساعت ہے جس میں دعا قبول ہوتی ہے، اس ساعت کی حتمی تعیین نہیں کی گئی مگر اس بارے میں مختلف اقوال ہیں جن میں دو قول مشہور ہیں۔ (1) مغرب سے کچھ دیر پہلے (2) دو خطبوں کے درمیان۔ یاد رہے کہ خطبوں کے درمیان دعا زبان سے نہیں بلکہ ہاتھ اٹھائے بغیر دل میں مانگی جائے گی۔ مفتی احمد یار خان نعیمی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں: "یقینی طور پر یہ نہیں معلوم کہ وہ ساعت کب ہے، غالب یہ کہ دو خطبوں کے درمیان یا مغرب سے کچھ پہلے۔"

(مرآۃ المناجیح، جلد2، صفحہ 319)

ایک اور جگہ لکھتے ہیں: "اس ساعت کے متعلق علماء کے چالیس قول ہیں، جن میں دو قول زیادہ قوی ہیں، ایک دو ۲ خطبوں کے درمیان کا، دوسرا آفتاب ڈوبتے وقت کا۔"

(مرآۃ المناجیح، جلد2، صفحہ 320)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

12 شعبان المعظم 1444ھ/05 مارچ 2023ء

15

## اونچا مکان دیکھ کر ناراضی کا اظہار

**سوال:** کیا ایسی کوئی حدیث ہے کہ حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے کسی صحابی کا اونچا مکان دیکھا تو ناراضی کا اظہار فرمایا؟

USER ID: محمد مونس خان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

ابو داؤد شریف میں ہے۔ رسول اللہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم ایک دن تشریف لے گئے ہم حضور کے ساتھ تھے تو حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے بلند عمارت دیکھی تو فرمایا یہ کیا ہے؟ صحابہ نے عرض کیا کہ یہ فلاں انصاری کا ہے تو حضور خاموش ہو گئے اور یہ بات دل شریف میں رکھ لی حتی کہ جب اس عمارت کا مالک حاضر ہوا تو آپ کو بھرے مجمع میں سلام کہا تو حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم نے منہ پھیر لیا انہوں نے یہ کئی بار کیا حتی کہ ان صاحب نے حضور انور میں اپنے لئے ناراضی محسوس کرلی تو صحابہ رضی اللہ عنھم سے اس کی شکایت کی اور کہا کہ خدا کی قسم میں رسول اللہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم کو ناراض پاتا ہوں، لوگوں نے کہا کہ حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم تشریف لے گئے تھے تو تمہاری عمارت دیکھی تھی تو وہ شخص عمارات کی طرف گیا اور اسے ڈھا کر زمین کے برابر کر دیا ایک بار پھر رسول اللہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم تشریف لے گئے تو وہ عمارت نہ دیکھی فرمایا اس کا کیا ہوا؟ لوگوں نے عرض کیا کہ اس کے مالک نے آپ کی بے توجہی کا ذکر کیا تو ہم نے اسے خبر دی تو اس نے وہ ڈھا دیا تو فرمایا کہ ہر تعمیر اس کے بانی پر وبال ہے سوائے اس کے جس کی اسے ضرورت ہو۔ (ابو داؤد، ح 5237)

شرح: اگر وبال سے مراد گناہ ہے تو عمارات سے مراد وہ عمارتیں ہیں جو بلا ضرورت فخر و تکبر کے لیے بنائی جائے کہ یہ عمل ناجائز ہے، فخر و تکبر کا ہر کام حرام ہے اور اگر وبال سے مراد آخرت کا بوجھ ہے تب بلا ضرورت کی ہر عمارت اس میں داخل ہے خواہ فخریہ ہو یا نہیں۔۔ الخ (مرآۃ، ج 7، ص 30)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

14 شعبان المعظم 1444ھ / 07 مارچ 2023ء

16

## شب براءت کا ذکر قرآن میں

**سوال:** کیا شب براءت کا ذکر قرآن میں ہے؟

USER ID:ضمیر علی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

اللہ پاک سورہ دخان کی آیت 3 میں ارشاد فرماتا ہے: "اِنَّاۤ اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَیْلَةٍ مُّبٰرَكَةٍ اِنَّا كُنَّا مُنْذِرِیْنَ" ترجمہ: بیشک ہم نے اسے برکت والی رات میں اتارا، بیشک ہم ڈر سنانے والے ہیں۔

تفسیر: بعض مفسرین اس سے شب براءت مراد لیتے ہیں۔

(صراط الجنان، جلد9، صفحہ 173)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

14 شعبان المعظم 1444ھ/07مارچ 2023ء

# 17 اقالہ کیا ہے اور اس کی فضیلت

سوال: اقالہ کیا ہوتا ہے اور کیا اس کی کوئی فصیلت بھی ہے؟

USER ID: واجد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

دو لوگوں کے درمیان جو عقد (خرید و فروخت) ہوا ہے اس کو باہمی رضامندی سے ختم کر دینے کا نام اقالہ ہے اور احادیث میں اس کی فضیلت بھی موجود ہے کہ اللہ پاک قیامت کے دن اقالہ کرنے والے کی غلطیوں سے درگزر فرمائے گا۔ ابن ماجہ شریف کی حدیث پاک ہے: "من اقال مسلما اقالہ اللہ عثرتہ یوم القیامۃ" ترجمہ: جس نے مسلمان سے اقالہ کیا اللہ پاک قیامت کے دن اس کی خطاؤں سے درگزر فرمائے گا۔ (ابن ماجہ، حدیث 2199)

موسوعہ کویتیہ میں ہے: "فریقین کی باہمی رضامندی سے عقد کو ختم کرنا اور اس کے حکم اور آثار کو باطل کرنا ہے۔" (موسوعہ کویتیہ مترجم، جلد 5، صفحہ 467)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

19 شعبان المعظم 1444ھ / 12 مارچ 2023ء

18

# محمد اور احمد نام کی فضیلت

سوال: حدیث کی روشنی میں محمد اور احمد نام کی فضیلت بتادیں؟

USER ID:محمد احمد

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

احادیث میں محمد اور احمد نام رکھنے کے کئی فضائل آئے ہیں، چنانچہ فردس الاخبار میں ہے: "قیامت کے دن دو شخص اللہ پاک کے حضور کھڑے کئے جائیں گے اور انہیں جنت میں لے جانے کا حکم ہوگا۔ وہ عرض کریں گے: اے ہمارے رب! ہم کس عمل پر جنت کے قابل ہوئے؟ ہم نے تو جنت میں جانے والا کوئی کام نہیں کیا۔ اللہ کریم ان سے فرمائے گا: میرے بندو! جنت میں جاؤ، میں نے حلف کیا (یعنی قسم فرمائی) ہے کہ جس کا نام احمد یا محمد ہو وہ دوزخ میں نہ جائے گا۔ (فردوس الاخبار، ج5، ص485، حدیث:8837)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

20 شعبان المعظم 1444 ھ/13 مارچ 2023ء

19

## پٹی پر مسح

**سوال:** میری انگلی پر چوٹ ہے اور پٹی بندھی ہے تو اب وضو و غسل میں کیا کرنا ہوگا؟

USER ID: عبد المالک

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

اگر انگلی پر پانی بہانا نقصان کرے گا تو پٹی اتار کر اس پر مسح کر لیا جائے اور اگر پٹی اتارنا بھی نقصان دہ ہو تو پٹی کے اوپر مسح کر لیا جائے۔ یہ یاد رہے کہ انگلی کا جو صحیح حصہ ہے اگر وہاں پانی بہانا ممکن ہو تو پانی بہانا فرض ہے۔ بہار شریعت میں ہے: ”کسی زخم پر پٹی وغیرہ بندھی ہو کہ اس کے کھولنے میں ضرر یا حرج ہو، یا کسی جگہ مرض یا درد کے سبب پانی بہنا ضرر کرے گا تو اس پورے عُضْو کو مسح کریں اور نہ ہو سکے تو پٹی پر مسح کافی ہے“۔۔الخ
(بہار شریعت، جلد1، صفحہ 318)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی
06 شعبان المعظم 1444ھ /27 فروری 2023ء

# 20 احتلام یاد مگر اثر نہیں

**سوال:** احتلام ہونا یاد ہو مگر جسم و کپڑوں پر کوئی اثر نہ ہو تو غسل فرض ہو گا؟

USER ID:حکیم علی سعیدی

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

احتلام ہونا یاد ہو مگر کپڑوں اور جسم پر کوئی اثر نہ ہو تو غسل فرض نہیں ہو گا۔عالمگیری میں ہے:"ولو تذکر الاحتلام ولذۃ الانزال ولم یربللا لا یجب علیہ الغسل"ترجمہ:اور اگر احتلام اور لذت انزال یاد ہو مگر (جسم و غیرہ پر) اثر نہ ہو تو غسل فرض نہیں۔
(عالمگیری، جلد1، کتاب الطھارہ، باب الغسل، صفحہ 17، دارالکتب العلمیہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فرازعطاری مدنی
07 شعبان المعظم 1444ھ /28 فروری 2023ء

# 21 سمجھ دار بالغ پانی میں ہاتھ ڈال دے

**سوال:** اگر 6 یا 7 سال کا بچہ پانی میں ہاتھ ڈالے تو پانی مستعمل ہو گا؟

USER ID: حافظ شاہویز

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

چھ سات سال کا بچہ سمجھ دار ہوتا ہے اور سمجھ دار بچہ بے دھلا ہاتھ دہ در دہ سے کم پانی میں ثواب کی نیت سے مثلا وضو کرنے کے لئے ڈال دے تو پانی مستعمل ہو جائے گا، اب اس پانی سے وضو اور غسل نہیں کرسکتے۔ فتاوی رضویہ میں ہے: "اگر وہ عاقل ہو تو مستعمل قرار پائے گا کیونکہ اس نے اس معتبر قربت (ثواب) کی نیت کی ہے۔۔الخ" (فتاوی رضویہ، جلد2، صفحہ 71)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

06 شعبان المعظم 1444ھ /27 فروری 2023ء

# 22 نابالغ کی قے

**سوال:** کیا نابالغ کی قے پاک ہوتی ہے؟

USER ID: شکیل احمد

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

منہ بھر قے چاہے ایک دن کے بچے کی ہو وہ نجاست غلیظہ اور ناپاک ہی ہے۔ شامی میں ہے: "صبی ارتضع ثم قاء فاصاب ثیاب الام ان کان ملء الفم فنجس" ترجمہ: بچے نے دودھ پیا پھر قے کر دی تو وہ دودھ پلانے والی کے کپڑوں کو لگ گیا اگر قے منہ بھر ہو یہ نجس ہے۔

(شامی، جلد 1، کتاب الطھارہ، باب الانجاس، صفحہ 309، دار الکتب العلمیہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

06 شعبان المعظم 1444ھ/27 فروری 2023ء

23

## کان سے پیپ آرہا ہو تو وضو

**سوال:** کان سے اگر مسلسل پیپ آرہا ہو اور روئی رکھ لیں تو کیا وضو ہو جائے گا؟

USER ID: مہوش انصاری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

کان سے اگر پیپ بہا اور کان کے اس حصے میں آگیا جس کا وضو یا غسل میں دھونا فرض ہے تو وضو ٹوٹ جائے گا لیکن اگر کان میں روئی ڈال دی اور باہر والا حصہ خشک ہے تو وضو نہیں ٹوٹے گا البتہ روئی باہر نکالی اور وہ تر تھی تو روئی نکالتے ہی وضو ٹوٹ جائے گا۔ بہار شریعت میں ہے: "مرد نے سوراخ ذکر میں روئی رکھی اور وہ اوپر سے خشک ہے مگر جب نکالی، تو تر نکلی تو نکالتے ہی وُضو ٹوٹ گیا۔"

(بہار شریعت، جلد 1، صفحہ 304)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

15 شعبان المعظم 1444ھ / 08 مارچ 2023ء

**24**

## اللہ اعظم کہہ کر نماز کی ابتدا

**سوال:** اللہ اکبر کی جگہ اللہ اعظم کے الفاظ سے نماز شروع ہو سکتی ہے؟

USER ID:محمد اویس

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

نماز میں تکبیر تحریمہ کہنا فرض ہے یعنی ایسے کلمات جو خالص تعظیم الٰہی کے ہوں اس سے نماز شروع کرنے سے نماز شروع ہو جاتی ہے مگر اس تکبیر تحریمہ میں لفظ "اللہ اکبر" کہنا واجب ہے، لہذا اگر کسی نے اللہ اعظم کہہ کر نماز شروع کی تو اس کی نماز شروع ہو گئی لیکن ترک واجب ہوا۔ اگر جان کر ایسا کیا تو گناہ گار ہو گا اور نماز دوبارہ پڑھنی واجب ہو گی اور اگر بھول کر ایسا ہوا تو سجدہ سہو سے نماز درست ہو جائے گی۔ بہار شریعت میں ہے: "اللہ اعظم۔۔ وغیرہا الفاظ تعظیمی کہے، تو ان سے بھی ابتدا ہو جائے گی مگر یہ تبدیل مکروہ تحریمی ہے۔" (بہار شریعت، جلد 1، حصہ 3، صفحہ 509)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

03 شعبان المعظم 1444ھ / 24 فروری 2023ء



Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

25

## سجدہ شکر کن اوقات میں مکروہ

**سوال:** کن اوقات میں سجدہ شکر منع ہے؟ USER ID: فیصل عباس

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مکروہ اوقات میں سجدہ شکر کرنا جائز نہیں اسی طرح فجر و عصر کے فرض پڑھنے کے بعد بھی سجدہ شکر کرنا ناجائز ہے۔ مکروہ اوقات سے مراد سورج طلوع ہونے سے 20 منٹ تک، غروب آفتاب سے پہلے کے 20 منٹ اور ضحوی کبری سے زوال تک۔ شامی میں ہے: ”یکرہ ان یسجد شکرا بعد الصلاۃ فی الوقت الذی یکرہ فیہ النفل ولا یکرہ فی غیرہ“ ترجمہ: سجدہ شکر کرنا مکروہ ہے نماز کے بعد اس وقت میں جس میں نفل مکروہ ہے، اس کے علاوہ میں مکروہ نہیں۔ (شامی، جلد2، صفحہ 38، دار المعرفہ)

فتاوی رضویہ میں ہے: ”سجدہ شکر تو بعد نماز فجر و عصر مطلقا مکروہ۔“ (فتاوی رضویہ، جلد5، صفحہ 330)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

09 شعبان المعظم 1444ھ/02 مارچ 2023ء

Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

26

## مکروہ اوقات میں درود شریف پڑھنا

**سوال:** مکروہ اوقات میں کیا کسی قسم کا ذکر و درود نہیں پڑھ سکتے؟

USER ID:جاوید کریم

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مکروہ اوقات میں نماز پڑھنا جائز نہیں، ذکر و اذکار کرنا یا درود شریف پڑھنا بالکل جائز ہے البتہ تلاوت قرآن بہتر نہیں۔ بہار شریعت میں ہے: "ان اوقات میں تلاوت قرآن مجید بہتر نہیں، بہتر یہ ہے کہ ذکر و درود شریف میں مشغول رہے۔"
(بہار شریعت، جلد1، صفحہ 455)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

09 شعبان المعظم 1444 ھ /02مارچ 2023ء

27

## مکروہ اوقات میں نفل نماز شروع کردی

سوال: مکروہ اوقات میں اگر کسی نے نفل نماز شروع کردی تو کیا حکم ہے؟

USER ID: فیصل عباس

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر کسی نے مکروہ اوقات میں نفل نماز شروع کردی تو وہ نماز واجب ہو گئی مگر اس نماز کو مکروہ وقت میں پڑھنا جائز نہیں بلکہ حکم یہ ہے کہ اس نماز کو توڑ دے اور غیر مکروہ وقت میں اس نماز کو پورا کرے اور اگر مکروہ وقت میں ہی اس کو مکمل کیا تو گناہ گار ہو گا مگر اب نماز کو دوبارہ پڑھنا واجب نہیں، جس نے جان کر مکروہ وقت میں نفل نماز شروع کی وہ اس فعل سے بھی توبہ کرے۔ بہار شریعت میں ہے: "ان وقتوں میں نفل نماز شروع کی تو وہ نماز واجب ہو گئی، مگر اس وقت پڑھنا جائز نہیں، لہذا واجب ہے کہ توڑ دے اور وقت کامل میں قضا کرے اور اگر پوری کر لی تو گنہگار ہوا اور اب قضا واجب نہیں۔" (بہار شریعت، جلد 1، صفحہ 455)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

09 شعبان المعظم 1444ھ / 02 مارچ 2023ء

28

# نماز میں دیکھ کر قرآن پڑھنا

**سوال:** نماز میں دیکھ کر قرآن پڑھنے سے نماز فاسد ہو جاتی ہے تو کیا عمل قلیل کے ذریعے ایک دو مرتبہ دیکھ سکتے ہیں؟

USER ID:محمد یوسف

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

نماز میں دیکھ کر قرآن پڑھنا مطلقا مفسد نماز ہے اورامام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک نماز میں قرآن کو اٹھانا اور اس کے اوراق پلٹنا عمل کثیر ہے لہذا اس میں عمل قلیل کی صورت نہیں ہو سکتی، اور دوسری بات یہ کہ اس میں نماز کے باہر سے تعلیم لینا پایا جارہاہے اور یہ بھی مفسد نماز ہے۔ درمختار میں ہے: "(وقراءتہ من مصحف) ای: مافیہ قرآن (مطلقا) لانہ تعلم" ترجمہ: مصحف میں جو کچھ قرآن ہے (نماز میں) اس کی دیکھ کر قراءت کرنا مطلقا مفسد نماز ہے اس لئے کہ یہ (خارج سے) تعلیم لینا ہے۔ شامی میں ہے: "احدھما ان حمل المصحف والنظر فیہ وتقلیب الاوراق عمل کثیر، والثانی انہ تلقن من المصحف فصار کما اذا تلقن من غیرہ" ترجمہ: (امام اعظم کے موقف پر دو علتیں ہیں) ایک یہ کہ مصحف کو اٹھانا، اس میں نظر کرنا اور اوراق پلٹنا عمل کثیر ہے اور دوسری یہ کہ یہ مصحف سے تعلیم لینا ہے تو یہ ایسے ہو گیا جیسے خارج سے تلقین حاصل کرنا۔

(درمختار مع شامی، جلد2، صفحہ 464، 463، دار المعرفہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

10 شعبان المعظم 1444ھ/03مارچ 2023ء

## 29 کچھ دیر سو کر عشاء کی نماز پڑھی

**سوال:** عشاء کی نماز پڑھے بغیر سو گئے پھر کچھ دیر بعد اٹھ کر نماز ادا کی تو کیا وہ قضا کہلائے گی؟

USER ID: محی الدین

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

جس کام کا بندوں کو شریعت نے حکم دیا ہے اسے اس کے وقت میں کرنا ادا کہلاتا ہے لہذا نماز عشاء اگر عشاء کے وقت میں ہی پڑھی تو نماز قضا نہیں کہلائے گی بلکہ ادا ہی ہو گی البتہ جس پر مسجد کی جماعت واجب ہے اسے بلا عذر شرعی ترک جماعت کا گناہ ہو گا۔ بہار شریعت میں ہے: "جس چیز کا بندوں پر حکم ہے اسے وقت میں بجالانے کو ادا کہتے ہیں۔۔ وقت میں اگر تحریمہ باندھ لیا تو نماز قضا نہ ہوئی بلکہ ادا ہے۔ مگر نماز فجر و جمعہ و عیدین کہ ان میں سلام سے پہلے بھی اگر وقت نکل گیا نماز جاتی رہی۔"
(بہار شریعت، جلد 1، صفحہ 701)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ
ابو البنات فراز عطاری مدنی
12 شعبان المعظم 1444ھ / 05 مارچ 2023ء

# 30 دھوتی باندھ کر نماز پڑھنا

**سوال:** دھوتی باندھ کر نماز پڑھنا کیسا؟

USER ID:وقاص قادری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

دھوتی پہننے کا وہ انداز جس میں کپڑے کو گھر سا جاتا ہے اس میں نماز مکروہ تحریمی ہو گی البتہ تہبند والے انداز میں باندھی تو اس میں حرج نہیں۔ فتاوی رضویہ میں ہے: ”اور دھوتی باندھنا بھی مکروہ ہے کہ اگر لباس ہنود وغیرہ نہ ہو تو کپڑے کا پیچھے گھرسنا ہی نماز کو مکروہ کرنے کے لئے بس ہے۔۔۔ہاں پیچھے نہ گھرسیں تو وہ دھوتی نہیں تہ بند ہے اور اس میں کچھ کراہت نہیں بلکہ سنت ہے۔“

(فتاوی رضویہ، جلد7، صفحہ 319)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

15 شعبان المعظم 1444ھ/08مارچ 2023ء

# 31 داڑھی منڈا داڑھی منڈوں کی امامت کرے

**سوال:** کیا داڑھی منڈا امام داڑھی منڈوں کی امامت کر سکتا ہے؟

USER ID: شجاع رضوی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق و الصواب

اصل یہ ہے کہ داڑھی منڈے کا امام بننا ہی ناجائز ہے چاہے اس کے پیچھے داڑھی والے پڑھیں یا داڑھی منڈے، اگر داڑھی منڈے امام کے اندر امامت کی کوئی شرط نہیں پائی جاتی تو نماز ہوگی ہی نہیں اور اگر امامت کا اہل ہے تو بھی نماز مکروہ تحریمی ہوگی، سب پر واجب ہے کہ توبہ کریں اور انفرادی طور پر اس نماز کا اعادہ کریں۔ فتاوی رضویہ میں ہے: "داڑھی ترشوانے والے کو امام بنانا گناہ ہے اور اس کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی کہ پڑھنی گناہ اور پھیرنی واجب۔"

(فتاوی رضویہ، جلد6، صفحہ 603)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

15 شعبان المعظم 1444ھ/08 مارچ 2023ء

# 32

## الٹا دوپٹہ اوڑھ کر نماز

**سوال:** عورت الٹا دوپٹہ اوڑھ کر نماز پڑھے تو کیا حکم ہے؟

USER ID:بنت ریاض

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

عورت کا الٹا دوپٹہ اوڑھ کر نماز پڑھنا مکروہ تنزیہی ہے مگر نماز ہو جائے گی۔ فتاوی رضویہ میں ہے: ”کپڑا الٹا پہننا اوڑھنا خلاف معتاد میں داخل ہے اور خلاف معتاد جس طرح کپڑا پہن یا اوڑھ کر بازار میں یا اکابر کے پاس نہ جاسکے ضرور مکروہ ہے۔۔۔اور ظاہر کراہت تنزیہی“۔

(فتاوی رضویہ، جلد7، صفحہ 359)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

18 شعبان المعظم 1444ھ / 11 مارچ 2023ء

33

## گاؤں میں جمعہ

**سوال:** ہمارے گاؤں میں مسجد ہے جس میں جمعہ کے دن 6 7 نمازی ہوتے ہیں کیا وہاں جمعہ قائم کیا جاسکتا ہے؟

USER ID: غلام فرید

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

گاؤں کی ایسی مسجد جس میں 6، 7 نمازی جمعہ کے دن ہوں وہاں نماز جمعہ کی ادائیگی جائز نہیں، وہاں کے لوگوں پر ظہر کی نماز کی ادائیگی لازم و ضروری ہے۔ فتاوی رضویہ میں ہے: "گاؤں میں جمعہ و عیدین نہ صحیح نہ جائز بلکہ گناہ ہے۔" (فتاوی رضویہ، جلد8، صفحہ 349)

شامی میں ہے: "لو صلوا فی القری لزمھم أداء الظھر" ترجمہ: اگر لوگ (ایسے) گاؤں میں جمعہ ادا کریں (جہاں جمعہ جائز نہیں) تو ان پر ظہر کی نماز ادا کرنا ہی ضروری ہے۔ (شامی، جلد3، صفحہ 8، دار المعرفہ)

نوٹ: گاؤں میں نماز جمعہ کی ادائیگی درست ہونے کی چند شرائط ہیں۔ اپنے گاؤں کے متعلق جاننے کے لئے قریبی دار الافتاء تشریف لے جائیں۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

19 شعبان المعظم 1444ھ / 12 مارچ 2023ء

34

# نماز تراویح کا حکم

**سوال:** تراویح سنت ہے یا واجب؟

USER ID: سردار زین خان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق و الصواب

تراویح مرد عورت سب کے لئے سنت مؤکدہ ہے، اگر کسی نے ایک آدھ بار چھوڑی تو برا کیا اور اگر چھوڑنے کی عادت بنالی تو گناہ گار ہو گا۔ در مختار میں ہے: ﴿التراويح سنة موكدة لمواظبة الخلفاء الراشدين ﴿للرجال والنساء﴾ إجماعا﴾ ترجمہ: تراویح مرد و عورت کے لئے بالاتفاق سنت مؤکدہ ہے کیونکہ صحابہ کرام نے اس پر ہمیشگی اختیار فرمائی ہے۔ (در مختار، کتاب الصلاۃ، باب الوتر والنفل، صفحہ 94، دار الکتب العلمیہ)

بہار شریعت میں ہے: "اس کا ترک جائز نہیں۔" (بہار شریعت، جلد1، صفحہ 688)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

19 شعبان المعظم 1444ھ / 12 مارچ 2023ء

Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

# 35 خلاف شرع انگوٹھی پہن کر نماز

سوال: وہ انگوٹھی جو مرد کے لئے پہننا جائز نہیں اگر وہ پہن کر نماز ادا کی تو کیا حکم ہے؟

USER ID: الطاف مدنی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

وہ انگوٹھی جو مرد کو پہننا جائز نہیں مثلاً چاندی کے علاوہ دیگر دھاتوں کی انگوٹھی، یا چاندی کی ساڑھے چار ماشے یا اس سے زیادہ کی انگوٹھی وغیرہ، ایسی کسی بھی انگوٹھی میں اگر مرد نے نماز ادا کی تو نماز مکروہ تحریمی واجب الاعادہ ہوگی۔ فتاوی رضویہ میں ہے: ”ہاتھ خواہ پاؤں میں تانبے، سونے، چاندی، پیتل لوہے کے چھلّے یا کان میں بالی یا بُندا یا سونے خواہ تانبے پیتل لوہے کی انگوٹھی اگرچہ ایک تار کی ہو یا ساڑھے چار ماشے چاندی یا کئی نگ کی انگوٹھی یا کئی انگوٹھیاں اگرچہ سب مل کر ایک ہی ماشہ کی ہوں کہ یہ سب چیزیں مردوں کو حرام و ناجائز ہیں اور ان سے نماز مکروہ تحریمی۔“

(فتاوی رضویہ، جلد 7، صفحہ 307)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

20 شعبان المعظم 1444ھ / 13 مارچ 2023ء

## 36 دو دن آبائی شہر میں 5 دن دوسرے شہر میں

**سوال:** میں کام کے سلسلے میں اپنے آبائی شہر سے تقریبا 165 کلومیٹر کے فاصلے پر دوسرے شہر میں رہتا ہوں، ہفتے میں دو دن آبائی شہر میں اور 5 دن دوسرے شہر میں تو نماز پورے پڑھنی ہو گی یا قصر؟ USER ID: سلمان مغل

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

وطن اصلی (آبائی شہر) کی آبادی میں آپ جب بھی داخل ہو جائیں گے تو نماز پوری ہی پڑھیں گے چاہے چند منٹوں کے لئے آئیں البتہ دوسرے شہر کی مسافت اپنے شہر کی آبادی کے بعد سے کم از کم 92 کلومیٹر کے فاصلے پر ہے تو اگر دوسرے شہر میں 15 دن سے کم رکنے کی نیت ہے جیسا کہ سوال میں مذکور ہے تو سفر میں بھی اور وہاں پہنچ کر بھی بغیر جماعت کے نماز پڑھیں گے تو قصر ہی پڑھیں گے، ہاں اگر مقیم امام (جس پر قصر واجب نہیں) کے پیچھے جماعت سے پڑھی تو پوری ہی پڑھنی ہو گی۔ (عامہ کتب فقہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

10 شعبان المعظم 1444ھ/03 مارچ 2023ء

37

## جدہ سے مدینہ جائیں تو واپسی پر نماز

**سوال:** ہم جدہ میں رہتے ہیں اور حاضری کے لئے مدینہ شریف جاتے ہیں اگر مدینہ سے واپسی پر کچھ دن بعد دوبارہ مدینہ جانے کا ارادہ ہو تو جدہ میں نماز کون سی پڑھیں گے ؟

USER ID: عثمان رضوی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

جدہ سے مدینہ آپ جب بھی 15 دن سے کم رہنے کی نیت سے حاضر ہوں گے تو قصر پڑھیں گے۔ واپسی پر جدہ میں نماز کے حوالے سے تفصیل یہ ہے کہ اگر جدہ آپ کا وطن اصلی ہے یعنی یا تو آپ کی جدہ میں پیدائش ہوئی ہے یا جدہ میں اس نیت سے مستقل رہائش بنالی ہے کہ اب جدہ سے واپس نہیں جانا یا جدہ میں آپ نے شادی کی ہو اور بیوی بچے بھی جدہ ہی میں ہیں تو جدہ میں تھوڑی دیر کے لئے بھی آئیں گے تو پوری نماز پڑھیں گے۔ اور اگر جدہ آپ کا وطن اصلی نہیں بلکہ وطن اقامت ہے یعنی یہاں آپ 15 دن سے زیادہ کی نیت سے رہتے ہیں تو جب بھی جدہ سے سفر شرعی کریں گے تو جدہ آپ کا وطن اقامت نہیں رہے گا جب تک دوبارہ آپ 15 دن رہنے کی نیت نہ کریں، تو اگر مدینہ سے واپسی پر آپ کا جدہ میں 15 دن رہنے کا ارادہ نہیں بلکہ 15 دن سے پہلے دوبارہ مدینے حاضری کا ارادہ ہے تو جدہ میں بھی آپ قصر نماز پڑھیں گے۔ (کتب فقہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

12 شعبان المعظم 1444ھ / 05 مارچ 2023ء

Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

38

# مسافر امام نے پوری نماز پڑھادی

USER ID: شہزاد رضوی

سوال: اگر مسافر امام نے جان کر پوری نماز پڑھادی تو کیا حکم ہے؟

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

شرعی مسافر پر چار رکعت والی فرض کو دو کر کے پڑھنا واجب ہے، اگر جان بوجھ کر مسافر امام نے چار رکعت پڑھادی تو گناہ گار ہوگا اور امام اور مسافر مقتدیوں کو دو رکعت کا اعادہ کرنا ہوگا۔ مقیم مقتدیوں کی نماز فاسد ہو جائے گی۔ تفصیل یہ ہے کہ مسافر کے حق میں دو رکعت ہی پوری نماز ہے، اگر اس نے چار پڑھادی تو اگر دوسری پر قعدہ کیا تھا تو دو رکعتیں فرض اور بعد والی دو رکعتیں نفل ہو گئیں لیکن چونکہ جان کر واجب کا ترک کیا لہذا نماز واجب الاعادہ ہوگی، مسافر مقتدیوں کا بھی یہی معاملہ ہے، لیکن مقیم مقتدیوں پر چار رکعت فرض تھی اور اقتدا کی شرائط میں سے یہ ہے کہ مقتدی کی نماز امام کی نماز سے اعلیٰ نہیں ہونی چاہیے، تو جب امام کی بعد والی دو رکعتیں نفل تھیں اور مقیم مقتدیوں کی فرض تو ان کی نماز امام سے اعلیٰ ہو گئی لہذا ان کی نماز فاسد ہو گئی۔ شامی میں ہے: "لو اقتدى مقيمون بمسافر واتم بهم بلا نية اقامة وتابعوه فسدت صلاتهم لكونه متنفلا فى الاخريين" ترجمہ: اگر مقیم لوگوں نے مسافر امام کی اقتدا کی اور امام نے چار رکعت پڑھادی اقامت کی نیت کیے بغیر اور مقیم مقتدیوں نے امام کی اتباع میں چار پڑھ لی تو مقیموں کی نماز فاسد ہو جائے گی اس لئے کہ امام کی آخری دو رکعتیں نفل ہو گئیں۔

(شامی، جلد 1، باب الامامۃ، صفحہ 581، دار الفکر)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

14 شعبان المعظم 1444ھ / 07 مارچ 2023ء

# 39

## سفر میں آنے جانے کا فاصلہ 92 کلو میٹر

**سوال:** اگر کوئی 46 کلو میٹر کے فاصلے پر گیا اور دعوت میں شرکت کرکے واپس آرہا تھا کہ راستے میں نماز کا وقت ہو گیا تو اب قصر پڑھنے ہو گی یا پوری کیونکہ آنے جانے کا 92 کلو میٹر بنتا ہے؟

USER ID: محمد خان سولنگی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

معلوم کی گئی صورت میں پوری نماز پڑھی جائے گی۔ تفصیل اس میں یہ کہ آدمی سفر میں قصر نماز اس وقت پڑھتا ہے جب وہ شہر کی آبادی کے باہر سے کم از کم 92 کلو میٹر کے سفر کے ارادے سے نکلا ہو اور یہ مسافت صرف ایک طرف کی ہو گی نہ کہ آنے جانے کی ملا کر۔ فتاوی رضویہ میں ہے: "جب وطن سے اُس شہر کے قصد پر چلا اور وطن کی آبادی سے باہر نکل گیا اس وقت سے قصر واجب ہو گیا، راستے بھر تو قصر کرے گا ہی اور اگر اُس شہر میں پہنچ کر اس بار پندرہ روز یا زیادہ قیام کا ارادہ نہیں، بلکہ پندرہ دن سے کم میں واپس آنے یا وہاں سے اور کہیں جانے کا قصد ہے، تو وہاں جب تک ٹھہرے گا اس قیام میں بھی قصر ہی کرے گا اور اگر وہاں اقامت کا ارادہ ہے، تو صرف راستہ بھر قصر کرے، جب اس شہر کی آبادی میں داخل ہو گا قصر جاتا رہے گا۔" (فتاوی رضویہ، جلد 8، صفحہ 258)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

18 شعبان المعظم 1444ھ / 11 مارچ 2023ء

# 40 ٹرین میں نماز پڑھنے کا طریقہ

**سوال:** ٹرین میں نماز پڑھنے کا طریقہ ارشاد فرمادیں۔

USER ID: عبد الغنی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

ٹرین اگر رکی ہوئی ہو تو اس میں نماز پڑھنے میں کوئی حرج نہیں، چلتی ٹرین میں فرض، وتر اور سنت فجر نہیں پڑھ سکتے، اگر پڑھی تو نہیں ہوگی۔ چلتی ٹرین میں نماز کا وقت ہو جائے تو رکنے کا انتظار کیا جائے، اگر نماز کا وقت تنگ ہو جائے اور گمان غالب ہو جائے کہ اب نہ پڑھی تو قضا ہو جائے گی تو چلتی ٹرین میں پڑھ لے اور بعد میں رکی ہوئی ٹرین میں یا نیچے اتر کر وہ نماز دوبارہ پڑھ لے۔ ٹرین میں قبلہ رخ کھڑے ہو کر باوضو نماز پڑھی جائے۔ قبلہ کی سمت ٹرین کے عملے سے معلوم کرلی جائے یا راستے میں آنے والی مساجد کے محراب وغیرہ سے اندازہ لگایا جائے یا لوگوں سے پوچھ لیا جائے، اگر کوئی صورت نہیں تو غور و فکر کیا جائے کہ قبلہ کہاں ہوگا، جس طرف دل جم جائے اسی رخ پر نماز پڑھ لی جائے۔ (ماخوذ از: فتاوی رضویہ، جلد6، صفحہ 136، 137)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

05 شعبان المعظم 1444ھ / 26 فروری 2023ء

# 41

## قبر پر پاؤں رکھنا

**سوال:** میری بیٹی کی قبر جہاں ہے وہاں چاروں طرف قبریں ہیں اور جانے کا راستہ نہیں تو میں قبروں پر چل کر جاتا ہوں اور جس قبر پر پاؤں پڑ جائے اس کے لئے درود شریف پڑھ لیتا ہوں؟

USER ID:شاہ جی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اسلام نے مسلمانوں کی حرمت کو ان کی وفات کے بعد بھی باقی رکھا ہے کہ ان کی قبروں پر پاؤں رکھنا، اس کو راستہ بنانا، اس پر چلنا یہاں تک کہ کسی راستے کے بارے میں گمان بھی ہو کہ یہ قبروں کو ختم کر کے بنایا گیا ہے اس پر بھی چلنا حرام قرار دیا ہے، لہذا آپ پر لازم ہے کہ اس فعل سے توبہ کریں اور آئندہ قبرستان کے باہر سے ہی یا ایسی جگہ جہاں قبریں نہ ہوں نہ ہی قبریں مسمار کر کے راستہ بنایا گیا ہو وہاں کھڑے ہو کر دعا و ایصال ثواب کا اہتمام کریں۔ حدیث پاک میں ہے: "مجھے آگ کی چنگاری پر یا تلوار پر چلنا یا میرا پاؤں جوتے میں سی دیا جانا زیادہ پسند ہے اس سے کہ میں کسی مسلمان کی قبر پر چلوں۔ (ابن ماجہ، حدیث 1568)

در مختار میں ہے: "ویکرہ المشی فی طریق ظن انہ محدث" ترجمہ: ایسے نئے راستے پر چلنا ناجائز ہے جس کے بارے میں گمان ہو کہ یہ قبریں ختم کر کے بنایا گیا ہے۔ (3/183)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

12 شعبان المعظم 1444ھ/05 مارچ 2023ء

42

## جنازے کی دعا یاد نہ ہو تو

سوال: اگر جنازے کی دعا یاد نہ ہو تو کیا کریں؟

USER ID: اکرام رضا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر کسی کو جنازے کی مشہور دعائیں یاد نہ ہوں تو قرآن و حدیث میں موجود کوئی بھی دعا جو اچھے انداز میں پڑھ سکتا ہو پڑھ لے یا سورہ فاتحہ دعا کی نیت سے پڑھ لے۔ بہار شریعت میں ہے: "بہتر یہ کہ وہ دُعا پڑھے جو احادیث میں وارد ہیں اور ماثور دُعائیں اگر اچھی طرح نہ پڑھ سکے تو جو دُعا چاہے پڑھے، مگر وہ دُعا ایسی ہو کہ اُمورِ آخرت سے متعلق ہو۔" (بہار شریعت، جلد1، صفحہ829)

عالمگیری میں ہے: "ولو قرأ الفاتحة بنية الدعاء فلا بأس به وإن قرأها بنية القراءة لا يجوز؛ لأنها محل الدعاء دون القراءة، كذا في محيط السرخسي" ترجمہ: اگر کسی نے نماز جنازہ میں دعا کی نیت سے سورۂ فاتحہ پڑھی تو اس میں کوئی حرج نہیں ہے، اور اگر قراءت کی نیت سے پڑھا، تو ناجائز ہے اس لئے نماز جنازہ دعا کا محل ہے قراءت کا نہیں، ایسا ہی محیط سرخسی میں ہے۔ (ھندیہ، جلد1، صفحہ180)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

08 شعبان المعظم 1444ھ / 01 مارچ 2023ء

43

# افطار کی دعا پہلے پڑھیں یا بعد میں

**سوال:** روزہ افطار کرنے کی دعا افطار سے پہلے پڑھی جائے یا بعد میں ؟

USER ID:قیصر علی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

احادیث اور فقہی جزئیات سے یہ بات ثابت ہے کہ افطار کی دعا افطار کرنے کے بعد پڑھنا سنت ہے۔ حدیث پاک میں ہے: "أنه بلغه أن النبی صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کان إذا أفطر قال: اللھم لك صمت وعلی رزقك أفطرت" ترجمہ: حضرت معاذ بن زہرہ کو خبر پہنچی کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم جب افطار کرلیتے تو پڑھتے: اے اللہ! میں نے تیرے لئے روزہ رکھا اور تیرے عطا کردہ رزق سے افطار کیا۔ (ابو داؤد، ح 2358)

فتاوی رضویہ میں ہے: "مقتضائے سنت یہی ہے کہ بعد غروب جو خرمے یا پانی وغیرہ از قبل نماز افطار معجل کرتے ہیں اس میں اور علم بغروب شمس میں اصلا فصل نہ چاہئے یہ دعائیں اس کے بعد ہوں۔ (فتاویٰ رضویہ جلد 10 صفحہ 642)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

06 شعبان المعظم 1444 ھ/27 فروری 2023ء

# 44 روزانہ سفر کرنے والے پر روزہ

**سوال:** میں روزانہ 100 کلو میٹر دور جاب پر جاتا ہوں میرے لئے روزے کا کیا حکم ہے؟

USER ID: محمد علی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

پہلی بات یہ یاد رکھیں کہ اگر آپ کی جاب کا مقام شہر کی آبادی سے باہر ہونے کے بعد 100 کلو میٹر کے فاصلے پر ہے تو آپ پر شرعی مسافر کے احکام جاری ہوں گے۔ دوسری بات یہ کہ اگر آپ شرعی مسافر بنتے بھی ہیں تو اگر صبح صادق سے پہلے شہر کی آبادی سے باہر ہو جاتے ہیں تو اس دن کا روزہ قضا کرنے کی رخصت ہے یعنی اس وقت نہ رکھیں بعد میں رکھنا فرض ہے، اور اگر صبح صادق کے وقت شہر ہی میں ہیں تو اس دن کا روزہ قضا نہیں کر سکتے۔ درمختار میں ہے: "لمسافر سفرا شرعیا" ترجمہ: (روزہ چھوڑنے کی رخصت) شرعی سفر کرنے والے کے لئے ہے۔ (درمختار مع شامی، جلد 3، صفحہ 463)

شامی میں ہے: "فلو سافر بعد الفجر لایحل الفطر" ترجمہ: اگر صبح صادق کے بعد سفر کیا تو روزہ چھوڑنا حلال نہیں۔ (شامی، جلد 3، صفحہ 479، دار المعرفہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

08 شعبان المعظم 1444ھ / 01 مارچ 2023ء

فقہی مسائل گروپ
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

45

## ماہ رمضان میں ہمبستری

سوال: ماہ رمضان میں ہمبستری کرنا کیسا؟

USER ID: محمد شاہزین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

ماہ رمضان کی راتوں میں یعنی غروب آفتاب سے لے کر فجر کا وقت شروع ہونے سے پہلے تک ہمبستری کرنا جائز ہے۔ اگر رات میں ہمبستری کی جائے تو بہتر یہی ہے سحری کا وقت ختم ہونے سے پہلے غسل کرلے اور اگر وقت نہ ہو تو کم از کم کلی اور ناک میں پانی ڈالنے کا فرض صبح صادق سے پہلے پورا کرلے اور پھر غسل کرکے مرد جماعت کے ساتھ نماز پڑھے، اتنی تاخیر کرنا کہ نماز قضا ہوجائے حرام ہے۔ اللہ کریم قرآن میں فرماتا ہے: " اُحِلَّ لَكُمْ لَيْلَةَ الصِّيَامِ الرَّفَثُ اِلٰى نِسَآىٕكُمْ " ترجمہ: روزوں کی راتوں میں اپنی عورتوں کے پاس جانا تمہارے لئے حلال ہوا۔ (البقرہ:187)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

12 شعبان المعظم 1444ھ / 05 مارچ 2023ء

# 46 روزے میں انہیلر

سوال: کیا روزے میں انہیلر (inhaler) کا استعمال کرنا کیسا؟

USER ID: لیاقت علی

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

روزے میں انہیلر کے استعمال سے روزہ ٹوٹ جائے گا کیونکہ اس میں دوا کے اجزا ہوتے ہیں جو حلق کے ذریعے سے جسم میں داخل ہو جاتے ہیں۔ فتاوی مرکز تربیت افتاء میں ہے: "اور اس (انہیلر) کی وجہ سے روزہ فاسد ہو جائے گا۔
(فتاوی مرکز تربیت افتاء، جلد 1، صفحہ 473)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
کتبـــــــــــــــــــــــــــہ
ابو البنات فراز عطاری مدنی
06 شعبان المعظم 1444ھ/27 فروری 2023ء

# 47 صدقہ فطر میں کون سی جگہ کا اعتبار

**سوال:** میں عارضی طور پر عرب شریف میں رہتا ہوں اور میرے بیوی بچے پاکستان میں ہیں میں اگر پاکستان میں سب کا صدقہ فطر دینا چاہوں تو کہاں کی قیمت کا اعتبار ہوگا؟

USER ID:عبد الماجد مدنی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

صدقہ فطر میں جس پر صدقہ کی ادائیگی واجب ہے اس کی جگہ کا اعتبار ہے۔ معلوم کی گئی صورت میں آپ اور آپ کے نابالغ بچوں کے صدقہ فطر میں عرب شریف کی قیمت کا اعتبار ہوگا اگرچہ ادائیگی پاکستان میں ہو یا عرب شریف میں اور بالغ بچوں اور بیوی نے آپ کو صدقہ فطر کی ادائیگی کا وکیل بنایا ہے یا ہمیشہ سے آپ ہی ادا کرتے آئے ہیں تو ان کے مقام مثلا پاکستان کی قیمت کا اعتبار ہوگا اگرچہ آپ عرب شریف میں ادا کریں۔

ہندیہ میں ہے: "وفی صدقۃ الفطر یعتبر مکانہ لا مکان أولادہ الصغار وعبیدہ فی الصحیح کذا فی التبیین. وعلیہ الفتوی کذا فی المضمرات" ترجمہ: اور صدقہ فطر میں جس کے ذمہ صدقہ کی ادائیگی واجب ہے اس کی جگہ کا اعتبار ہے نہ کہ اس کی نابالغ اولاد اور اس کے غلاموں کے مکان کا صحیح قول کے مطابق، ایسا ہی تبیین میں ہے اور اسی پر فتوی ہے، ایسا ہی مضمرات میں بھی ہے۔ (عالمگیری، جلد1، کتاب الزکاۃ، صفحہ 209، دار الکتب العلمیہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

10 شعبان المعظم 1444ھ/03 مارچ 2023ء

48

# زکوۃ کی رقم سے قرض اتارنا

**سوال:** اگر کسی کے اوپر قرض ہو اور وہ مستحق زکوۃ ہو تو اس کی طرف سے قرض ادا کر سکتے ہیں؟

USER ID: محمد جنید

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

قرض دار اگر مستحق زکوۃ ہو اور وہ اجازت دے تو اس کی طرف سے زکوۃ کی رقم سے قرض خواہ کو ادائیگی کر سکتے ہیں، زکوۃ دینے والے کی زکوۃ ادا ہو جائے گی کیونکہ قرض خواہ پہلے قرض کا وکیل بن کر مال پر قبضہ کرلے گا اور پھر قرض دار کی اجازت ہونے کی وجہ سے اس کا مالک ہو جائے گا یوں اس کا قرض اس کو وصول ہو جائے گا۔ بحر الرائق میں ہے: "لو قضی دین الحی إن قضاہ بأمرہ جاز، ویکون القابض کالوکیل لہ فی قبض الصدقۃ کذا فی غایۃ البیان وقیدہ فی النھایۃ بأن یکون المدیون فقیرا" ترجمہ: زندہ شخص کی اجازت سے اگر (کسی نے مال زکوۃ سے) اس کا قرض ادا کر دیا، تو جائز ہے (زکوۃ ادا ہو جائے گی) اور قبضہ کرنے والا (قرض خواہ) مقروض کی طرف سے صدقہ میں قبضہ کے وکیل کی طرح ہو گا۔ جیسا کہ غایۃ البیان میں ہے۔ نہایہ میں اس چیز کی قید لگائی ہے کہ مقروض فقیرِ شرعی ہو۔

(البحر الرائق، جلد 2، کتاب الزکوۃ، باب مصرف الزکوۃ، صفحہ 261، مطبوعہ بیروت)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

12 شعبان المعظم 1444ھ/05 مارچ 2023ء

# 49 زکوۃ کو تحفہ بول کر دینا

سوال: میرے کچھ رشتے دار ہیں جو مستحق زکوۃ ہیں لیکن اگر ان کو زکوۃ بول کر رقم دی جائے تو وہ نہیں لیں گے تو کیا تحفہ بول کر دے سکتے ہیں؟

USER ID: آصف حسین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

زکوۃ کو تحفہ، قرض یا عیدی بول کر دینا بھی جائز ہے جبکہ دیتے وقت زکوۃ کی نیت ہو۔ عالمگیری میں ہے: ''ومن اعطی مسکینا دراھم وسماھا ھبۃ او قرضا ونوی الزکوۃ فانھا تجزیہ'' ترجمہ: جس نے مسکین کو کچھ دراہم دیے اور اس کو ہبہ یا قرض کا نام دیا اور زکوۃ کی نیت کی تو یہ (نیت) اس کو کفایت کرے گی۔ (فتاوی عالمگیری، جلد1، صفحہ171)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

17 شعبان المعظم 1444ھ/10 مارچ 2023ء

Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

50

## پہنے جانے والے زیور کی زکوۃ

**سوال:** عورت اگر سونے چاندی کے زیور پہنتی ہو تو کیا پھر بھی زکوۃ دینے ہوگی؟

USER ID:محمد زبیر قادری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

سونا چاندی چاہے استعمال میں ہوں یا ویسے ہی رکھے ہوں اگر نصاب کی قدر ہیں اور شرائط پائی جائیں تو زکوۃ فرض ہوگی، استعمال میں ہونے سے وہ حاجت اصلیہ نہیں بن جائیں گے نہ ہی زکوۃ کی فرضیت ساقط ہوجائے گی۔ فتاوی رضویہ میں ہے: ”اگر چہ پہننے کا زیور ہو (اس پر بھی زکوۃ لازم ہے) زیور پہننا کوئی حاجت اصلیہ نہیں۔“ (فتاوی رضویہ، جلد10، صفحہ 133)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

19 شعبان المعظم 1444ھ/12 مارچ 2023ء

# 51 زکوۃ نکالنے کا طریقہ

**سوال:** میرے پاس کل 6 لاکھ روپے ہیں اس کی زکوۃ کتنی ہوگی؟

USER ID: سعید رضا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

زکوۃ کی شرائط پائی جائیں تو قرض نکال کر جو رقم بچے اس کا ڈھائی فیصد ادا کرنا ہوتا ہے اور اس کو نکالنے کا آسان طریقہ یہ ہے کہ کل مالیت کو 40 پر تقسیم کر دیں تو زکوۃ کی اماؤنٹ نکل آئے گی۔ 6 لاکھ پر 15000 (پندرہ ہزار) زکوۃ دینی ہوگی۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

20 شعبان المعظم 1444ھ / 13 مارچ 2023ء

Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

# 52

## سونے میں کھوٹ (ملاوٹ) ہو تو زکوۃ

**سوال:** سونے میں عموما کھوٹ (ملاوٹ) ہوتی ہے تو زکوۃ کتنے وزن پر دیں گے؟

USER ID: حمزہ ادریس

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

سونے چاندی میں اگر کھوٹ ہو تو اس کی تین صورتیں بنتی ہیں۔ (1) اگر سونا یا چاندی کھوٹ سے زیادہ ہو تو پورے وزن کے اعتبار سے زکوۃ فرض ہو گی۔ (2) اگر کھوٹ سونا یا چاندی کے برابر ہو تو بھی پورے وزن کا اعتبار ہو گا۔ (3) اگر کھوٹ سونے یا چاندی سے زیادہ ہو تو اس کی دو صورتیں بنیں گی۔ (1) اگر کھوٹ کو الگ کریں تو بھی سونا یا چاندی اتنا ہے کہ خود یا دیگر اموالِ زکوۃ کے ساتھ مل کر نصاب کو پہنچ جائے تو اتنے سونے یا چاندی کو دیگر اموال کے ساتھ ملا کر زکوۃ دینی ہو گی۔ (2) اگر خود یا دیگر اموال کے ساتھ مل کر نصاب کو نہیں پہنچتا اور اس میں تجارت کی نیت نہیں تو زکوۃ واجب نہیں اور اگر تجارت کی نیت ہو تو مال تجارت ہونے کی وجہ سے قیمت سے اس کا حساب کریں گے، اگر خود یا دیگر اموال کے ساتھ مل کر نصاب کو پہنچتا ہو گا تو زکوۃ ہو گی ورنہ نہیں۔

(ماخوذ از: بہار شریعت، جلد 1، صفحہ 904، فیضان زکوۃ صفحہ 33)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

20 شعبان المعظم 1444ھ / 13 مارچ 2023ء

Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

53

## مال تجارت کم اور قرض زیادہ تو زکوۃ

**سوال:** میرے پاس 3 لاکھ کا مال تجارت ہے اور مجھ پر 3 لاکھ 75 ہزار کا قرض ہے تو مجھ پر زکوۃ ہو گی؟

USER ID: طالب رضا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

اگر آپ کے پاس اس مال تجارت کے علاوہ اموال زکوۃ میں سے کچھ نہیں یا ہے مگر قرض کو مائنس کرنے کے بعد نصاب کی مقدار باقی نہیں رہتا تو زکوۃ فرض نہیں۔ بہار شریعت میں ہے: "نصاب کا مالک ہے مگر اس پر دین ہے کہ ادا کرنے کے بعد نصاب نہیں رہتی تو زکوٰۃ واجب نہیں۔"

(بہار شریعت، حصہ 7، صفحہ 878)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

20 شعبان المعظم 1444ھ / 13 مارچ 2023ء

54

## کشتیوں پر زکوۃ

**سوال:** ہمارا فشری کا کام ہے ہمارے پاس مچھلیاں پکڑنے کے لئے لانچیں اور کشتیاں ہیں تو کیا ان کی قیمت پر زکوۃ ہو گی؟

USER ID: غلام مصطفی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق و الصواب

زکوۃ کی فرضیت کے لئے مال کا نامی ہونا ضروری ہے، اگر مال نامی نہیں تو زکوۃ فرض نہیں۔ آپ کی لانچیں اور کشتیاں مال نامی میں داخل نہیں بلکہ یہ آلات کی مثل اور کاروبار میں معاونت کے لئے ہیں اور آلات پر زکوۃ لازم نہیں ہوتی۔ عالمگیری میں ہے: "ومنها کون النصاب نامیا" ترجمہ: زکوۃ کی فرضیت کی شرائط میں سے یہ بھی ہے کہ مال نامی ہو۔ (عالمگیری، جلد 1، صفحہ 174)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

20 شعبان المعظم 1444ھ / 13 مارچ 2023ء

55

# زکوۃ کی رقم مسجد میں دینا

سوال: زکوۃ کی رقم مسجد یا مدرسے میں دینا کیسا؟

USER ID:مختار

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق و الصواب

زکوۃ کی رقم مسجد یا مدرسے کے لئے دینا جائز نہیں، اگر دی تو زکوۃ ادا نہ ہوگی کیونکہ زکوۃ کی ادائیگی کے لئے شرط ہے کہ کسی مستحق زکوۃ کو مالک بنایا جائے۔ در مختار میں ہے:"لا يصرف الى بناء نحو مسجد"ترجمہ: زکوۃ کی رقم عمارت کی تعمیر مثلا میں صرف نہیں کی جا سکتی۔ (در مختار، باب المصرف، صفحہ 137)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی
20 شعبان المعظم 1444ھ /13 مارچ 2023ء

# 56 وکیل کا زکوٰۃ خود رکھ لینا

**سوال:** اگر ہم کسی مدرسے کے مہتمم کو زکوۃ کی رقم دیں اور تاکید بھی کریں کہ یہ مستحق طلباء تک پہنچانی ہے پھر بھی وہ رقم خود رکھ لے تو زکوۃ ادا ہو جائے گی؟ USER ID: محمد حماد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

معلوم کی گئی صورت میں مہتمم کا ایسا کرنا حرام ہے کیونکہ وہ زکوۃ مستحق تک پہنچانے کا وکیل ہے اور وکیل کے لئے جائز نہیں کہ وہ رقم خود رکھ لے۔ اس پر لازم ہے کہ بطور تاوان وہ رقم آپ کو واپس کرے اور آپ دوبارہ زکوۃ کی ادائیگی کریں کیونکہ آپ کی زکوۃ ادا نہیں ہوئی۔ فتاوی اہلسنت میں ہے: "اس طرح کرنا حرام ہے کہ صورت مسئولہ میں آپ وکیل ہیں اور وکیل کو جائز نہیں کہ مال زکوۃ خود رکھ لے۔۔ الخ" (فتاوی اہلسنت احکام زکوۃ، صفحہ 497)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

20 شعبان المعظم 1444ھ / 13 مارچ 2023ء

57

# پلاٹ خریدتے وقت بیچنے کی نیت نہیں تھی

سوال: میں نے 3 سال پہلے پلاٹ خریدا تھا مگر بیچنے کی نیت سے نہیں مگر اب میرا بیچنے کا ارادہ ہے تو مجھے اس پلاٹ کی زکوۃ کب سے دینی ہے؟ USER ID: محمد عدیل شہزاد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

آپ کے اوپر اس پلاٹ کی زکوۃ فرض نہیں اس لئے کہ زکوۃ مال تجارت یعنی جس کو خریدتے وقت بیچنے کی نیت ہو، اس پر فرض ہوتی ہے، اگر خریدتے وقت بیچنے کی نیت نہ ہو تو زکوۃ فرض نہیں اگرچہ بعد میں بیچنے کی نیت بن جائے۔ درمختار میں ہے: ”ولا بد من مقارنتها لعقد التجارة“ ترجمہ: مال تجارت ہونے کے لئے خریدتے وقت بیچنے کی نیت ہونا ضروری ہے۔ (درمختار، صفحہ 127)

بہار شریعت میں ہے: ”اگر عقد کے بعد نیت کی تو زکوۃ واجب نہ ہوئی۔“ (بہار شریعت، جلد 1، صفحہ 883)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

20 شعبان المعظم 1444ھ / 13 مارچ 2023ء

58

# نصاب کا سال پورا ہونے سے پہلے مال ختم

**سوال:** اگر کسی کا نصاب کا سال 17 رجب کو مکمل ہوتا تھا اور 16 رجب کو ساری رقم خرچ ہو گئی صرف 3 تولہ سونا رہ گیا اور مزید کوئی مال نہیں تو زکوۃ کا کیا حکم ہو گا اور آئندہ کب زکوۃ دینی ہو گی؟

USER ID: شگفتہ ذوالفقار

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

زکوۃ کی فرضیت میں نصاب کے سال کے اول و آخر کا اعتبار ہے۔ نصاب کے سال سے مراد یہ ہے کہ جس اسلامی تاریخ کے گھنٹے اور منٹ میں بندہ صاحب نصاب ہوا تو اس کے نصاب کا سال شروع ہو گیا اور ایک سال مکمل ہونے پر اسی اسلامی تاریخ کے گھنٹے اور منٹ پر زکوۃ کا حساب کر کے پتا چلے گا کہ کتنی زکوۃ فرض ہے، اگر سال مکمل ہونے پر نصاب کی مقدار مال نہ رہا تو زکوۃ فرض نہیں ہو گی اور پچھلا نصاب کا سال بھی ختم ہو جائے گا، اب جب بھی نصاب کی قدر مال آئے گا تو دوبارہ نصاب کا سال شروع ہو گا اور ایک سال بعد شرائط پائی جانے کی صورت میں زکوۃ فرض ہو گی۔ معلوم کی گئی صورت میں اگر واقعی 17 رجب کو صرف 3 تولہ سونا رہ گیا اور ساتھ اموال زکوۃ میں سے کچھ نہیں یہاں تک کہ حاجت اصلیہ کے علاوہ 10 روپے بھی نہ بچے تو زکوۃ فرض نہیں، اب اس سونے کی موجودگی میں جب بھی حاجت اصلیہ کے علاوہ کچھ رقم اگرچہ 10 روپے بھی آجائیں یا سونا نہ رہا مگر شریعت کی بیان کردہ مقدار کے مطابق اموال زکوۃ کا مالک ہو گیا تو دوبارہ نصاب کا سال شروع ہو جائے گا۔

(ملخصا: فتاوی رضویہ، جلد10، صفحہ 89)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

08 شعبان المعظم 1444ھ / 01 مارچ 2023ء

59

# زکوۃ کس کس چیز پر فرض

**سوال:** زکوۃ کس کس چیز پر فرض ہوتی ہے؟ اگر میں نے عمرہ کی نیت سے رقم رکھی ہو یا پلاٹ رہائش کے لئے لیا ہو تو زکوۃ فرض ہو گی؟

USER ID: انجینئر جہانزیب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

زکوۃ سونا، چاندی، ملکی اور غیر ملکی کرنسی، پرائز بانڈز، مال تجارت اور سائمہ جانور پر فرض ہوتی ہے جبکہ زکوۃ کی دیگر شرائط پائی جائیں۔ سونے کا نصاب ساڑھے سات تولہ (87.48 گرام)، چاندی کا نصاب ساڑھے باون تولہ (612.36 گرام)، کرنسی، بانڈز اور مال تجارت کا نصاب 52.5 تولہ چاندی کی قیمت کے برابر ہے۔ اگر یہ اموال انفرادی طور پر بیان کردہ مقدار کے برابر نہ ہوں مگر ان کو آپس میں ملایا جائے تو ساڑھے باون تولہ چاندی کی قیمت کے برابر ہو جائیں تو بھی زکوۃ فرض ہو گی۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

20 شعبان المعظم 1444ھ / 13 مارچ 2023ء

# 60 حالت احرام میں گوشت دودھ انڈے کھانا

**سوال:** حالت احرام میں دودھ پینا اور گوشت اور انڈے کھانا کیسا؟

USER ID: امداداللہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حالت احرام میں دودھ پینا جائز ہے جبکہ اس میں کسی قسم کی خوشبو نہ ڈالی گئی ہو اسی طرح انڈے و گوشت کھانا بھی جائز ہے جبکہ لونگ، دار چینی وغیرہ کی خوشبو پک کر فنا ہو گئی ہو۔ بہار شریعت میں ہے: "کھانے میں پکتے وقت خوشبو پڑی یا فنا ہو گئی تو کچھ نہیں، ورنہ اگر خوشبو کے اجزا زیادہ ہوں تو وہ خالص خوشبو کے حکم میں ہے اور کھانا زیادہ ہو تو کفارہ کچھ نہیں مگر خوشبو آتی ہو تو مکروہ ہے۔۔۔۔ پینے کی چیز میں خوشبو ملائی، اگر خوشبو غالب ہے یا تین بار یا زیادہ پیا تو دم ہے، ورنہ صدقہ۔"

(بہار شریعت، جلد1، صفحہ 1165،1164)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

09 شعبان المعظم 1444ھ/02 مارچ 2023ء

# 61 خود حج نہ کرنا اور دوسرے کو بھیجنا

**سوال:** میرا بھائی مجھے حج پر بھیجنا چاہتا ہے حالانکہ اس نے عمرہ کیا ہے نہ حج تو کیا درست ہے؟

USER ID: محمد ذیشان عطاری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

کسی کو حج کے اخراجات دینا نیکی کا کام ہے لیکن اگر کسی پر خود حج فرض ہو اور وہ اس میں بلا عذر شرعی تاخیر کرے تو گناہ گار ہو گا۔ آپ کے بھائی کو چاہیے کہ شرعی رکاوٹ نہ ہو تو خود حج کرے اور مزید استطاعت ہو تو آپ کو بھی کروادے اور اگر استطاعت نہیں تو اپنے فرض حج میں تاخیر نہ کرے۔ حدیث پاک میں ہے: "من اراد الحج فلیتعجل" جو حج کا ارادہ رکھتا ہو تو اسے چاہیے جلدی کرے۔" (ابو داؤد، حدیث 1732)

دارمی میں ہے: "من لم یمنعه عن الحج حاجة ظاهرة، أو سلطان جائر، أو مرض حابس، فمات ولم یحج، فلیمت إن شاء یهودیا وإن شاء نصرانیا "ترجمہ: جسے حج کرنے سے نہ حاجتِ ظاہرہ مانع ہوئی، نہ بادشاہ ظالم، نہ کوئی ایسا مرض جو روک دے، پھر بغیر حج کیے مر گیا تو چاہے یہودی ہو کر مرے یا نصرانی ہو کر۔ (دارمی، حدیث 1826)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

06 شعبان المعظم 1444ھ / 27 فروری 2023ء

# 62 نکاح کے بعد اولاد کا حصول

**سوال:** کیا نکاح کے بعد اولاد کا حصول ضروری ہے؟

USER ID:محمد فہد خان

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

نکاح کے بعد اولاد کا حصول فرض وواجب نہیں لیکن بلا عذر شرعی اولاد کے حصول سے بچنا غیر مناسب اور مقصودِ شرع کے خلاف ہے کیونکہ نکاح کے بنیادی مقاصد میں سے ایک اولاد کا حصول ہے اور احادیث میں اس کی فضیلت آئی ہے۔ ابو داؤد و نسائی میں ہے: "تزوّجوا الودود الولود، فإني مكاثرٌ بكم الأمم ترجمہ: محبت کرنے والی بچے جننے والی عورتوں سے نکاح کرو کیونکہ میں تمہاری وجہ سے امتوں پر فخر کروں گا۔
(ابو داؤد، 2050)

شرح: "کیونکہ زوجین کی محبت سے گھر کی آبادی ہے اور بچوں کی پیدائش سے مقصود نکاح کا حصول ہے۔"
(مرآۃ، جلد 5، صفحہ 12)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
کتبہ
ابوالبنات فراز عطاری مدنی
19 شعبان المعظم 1444ھ / 12 مارچ 2023ء

# 63 غیر کفو میں کیا گیا نکاح

**سوال:** غیر کفو میں کیا گیا نکاح فسخ کروانے کا کیا طریقہ ہے؟

USER ID: سہیل شریف

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

ولی مثلاً والد یا دادا کی اجازت کے بغیر اگر کسی لڑکی نے غیر کفو میں نکاح کر لیا تو وہ نکاح باطل ہے اور ایسا نکاح منعقد ہی نہیں ہو گا، تو جب نکاح منعقد ہی نہ ہوا تو فسخ کروانے کا کوئی معنی نہیں، لڑکا لڑکی کو چاہیے کہ توبہ کریں اور فوراً جدائی اختیار کر لیں۔ اعلی حضرت امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں: " شرع میں غیر کفو وہ ہے کہ نسب یا مذہب یا پیشے یا چال چلن میں ایسا کم ہو کہ اس کے ساتھ عورت کا نکاح اولیائے زن (عورت کے سرپرستوں) کے لیے باعث ننگ و عار (ذلت کا سبب) ہو، ایسے شخص سے اگر بالغہ بطور خود نکاح کرے گی نکاح ہو گا ہی نہیں اگرچہ نہ ولی (سرپرست) نے منع کیا ہو نہ اس کے خلاف مرضی ہو۔ یہ نکاح اس صورت میں جائز ہو سکے گا کہ ولی نے پیش از نکاح اس غیر کفو بمعنی مذکور کی حالت مذکورہ پر مطلع ہو کر دیدہ و دانستہ صراحۃ بالغہ کو اس کے ساتھ نکاح کرنے کی اجازت دے دی ہو، ان میں سے ایک شرط بھی کم ہو تو بالغہ کا کیا ہوا وہ نکاح باطل محض ہو گا اور ولی کو اس کے فسخ (منسوخ) کرنے یا اس کا فسخ (منسوخی) چاہنے کی کیا حاجت کہ فسخ (کینسل) تو جب ہو کہ نکاح ہو لیا ہو، یہ تو سرے سے ہوا ہی نہیں۔" (فتاوی رضویہ، جلد ۱۱، صفحہ ۲۸۰)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

08 شعبان المعظم 1444ھ / 01 مارچ 2023ء

64

# طلاق دے کر زوجیت سے الگ کر دیا

**سوال:** ایک شخص نے اپنی بیوی کو یہ تحریر لکھ کر بھیجی: "میں جواد ولد جاوید ہو نش وحواس میں اریبہ بنت یاسین کو طلاق دے کر اپنی زوجیت سے الگ کر دیا ہے" اس کا حکم بتادیں؟



بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر یہ معلومات درست ہیں تو اس صورت میں دو طلاقیں بائنہ واقع ہو گئیں۔ تفصیل یہ ہے کہ یہ تحریر مستبین مرسومہ (ایسی چیز پر لکھا جس میں حروف واضح ہیں اور باقاعدہ نام سے ابتدا کر کے طلاق دی) کی ہے اور اس صورت میں طلاق لکھتے ہوئے نیت ہونا شرط نہیں، بغیر نیت بھی طلاق واقع ہو جائے گی، لہذا اس جملے "طلاق دی" سے ایک طلاق صریح رجعی واقع ہوئی۔ پھر اگلے جملے "اپنی زوجیت سے الگ کر دیا" سے طلاق بائن واقع ہوئی کیونکہ یہ کنایہ بائن کی صورت ہے اور کنایہ بائن صریح رجعی کو لاحق ہو جاتی ہے لہذا دو طلاقیں واقع ہو گئیں۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

08 شعبان المعظم 1444ھ / 01 مارچ 2023ء

65

## زنا سے حمل ہوا نکاح کے بعد بچہ ہوا

سوال: اگر کسی نے زنا کیا اور اس سے حمل رہ گیا پھر زانی اور زانیہ نے نکاح کر لیا تو اولاد ثابت النسب ہو گی ؟

USER ID:غلام مرتضی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

زنا حرام اور جہنم میں لے جانے والا کام ہے، لڑکا لڑکی پر لازم ہے کہ اس سے توبہ کریں۔ اگر زنا سے حمل رہ گیا اور لڑکا اور لڑکی نے نکاح کر لیا تو اگر نکاح کے کم از کم چھ مہینے کے بعد بچہ پیدا ہوا تو وہ ثابت النسب ہو گا اور اگر چھ مہینے سے پہلے ہو گیا تو ولد الزنا ہو گا۔ در مختار میں ہے: "لو نکحھا الزانی حل لہ وطؤھا اتفاقا، والولد لہ ولزمہ النفقۃ" ترجمہ: اگر زانی نے زانیہ سے نکاح کیا تو اس سے وطی کرنا بالاتفاق حلال ہے اور بچہ زانی کا ہو گا اور اس کا نفقہ بھی اس پر لازم ہو گا۔ شامی میں ہے: "(قولہ: والولد لہ) أی إن جاءت بعد النکاح لستۃ أشھر، مختارات النوازل، فلو لأقل من ستۃ أشھر من وقت النکاح لا یثبت النسب" ترجمہ: ان کا یہ کہنا کہ بچہ زانی کا ہو گا یہ اس صورت میں ہے کہ بچہ نکاح کے کم از کم چھ مہینے بعد پیدا ہوا ہو، اگر وقت نکاح سے چھ ماہ سے پہلے پیدا ہوا تو نسب ثابت نہیں ہو گا۔ (جلد 3، کتاب النکاح، باب المحرمات، صفحہ 49، دار الفکر)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

16 شعبان المعظم 1444ھ/09 مارچ 2023ء

# 66 شب براءت میں عورت ایام مخصوصہ میں ہو

**سوال:** اگر عورت شب براءت میں ایام مخصوصہ میں ہو تو اس رات کی برکتیں کیسے پائے؟

USER ID: کنول عبداللہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

ایام مخصوصہ میں نماز پڑھنا، روزہ رکھنا اور تلاوت کرنا حرام ہے مگر اس کے علاوہ دعائیں مانگنا، ذکر واذکار کرنا، درود پڑھنا، توبہ واستغفار کرنا اور دیگر کئی اعمال جائز و مستحب ہیں بلکہ نماز کے اوقات میں عورت کے لئے بہتر ہے کہ وضو کرکے ذکر واذکار کا اہتمام کرے تاکہ عادت بنی رہے۔ بہار شریعت: "نماز کے وقت میں وُضو کرکے اتنی دیر تک ذکرِ الٰہی، درود شریف اور دیگر وظائف پڑھ لیا کرے جتنی دیر تک نماز پڑھا کرتی تھی کہ عادت رہے۔" (بہار شریعت، جلد 1، صفحہ 380)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

13 شعبان المعظم 1444ھ / 06 مارچ 2023ء

67

## عادت سے پہلے خون بند ہو جائے تو صحبت

**سوال:** اگر عورت کو حیض عادت سے پہلے بند ہو جائے اور وہ غسل کر لے تو کیا اس سے صحبت کر سکتے ہیں؟

USER ID:حافظ احمد رضا عطاری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

عورت کو حیض اگر عادت کے دن مکمل ہونے سے پہلے بند ہو جائے تو اگرچہ وہ غسل کر لے اس سے صحبت کرنا جائز نہیں جب تک عادت کے دن مکمل ہونے کے بعد غسل نہ کر لے یا وہ وقت نماز جس میں پاک ہوئی گزر نہ جائے۔ بہار شریعت میں ہے: "دس دن سے کم میں پاک ہوئی تو تاوقتیکہ غسل نہ کر لے یا وہ وقتِ نماز جس میں پاک ہوئی گزر نہ جائے جماع جائز نہیں۔۔ عادت کے دن پورے ہونے سے پہلے ہی ختم ہو گیا تو اگرچہ غسل کر لے جماع ناجائز ہے تاوقتیکہ عادت کے دن پورے نہ ہو لیں۔"

(بہار شریعت، جلد1، صفحہ 383)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

16 شعبان المعظم 1444ھ/09مارچ 2023ء

68

# بچی گود لی تو مرد سے پردہ

سوال: اگر کسی عورت نے بچی گود لی تو بالغہ ہونے پر عورت کے شوہر سے پردہ ہو گا؟ اس کا کوئی حل بیان کر دیں۔

USER ID: ام انس

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر کسی عورت نے لڑکی گود لی اور وہ لڑکی اس عورت کے شوہر کی محرم نہیں تو بالغہ ہونے پر اس لڑکی کو اس مرد سے پردہ کرنا ہو گا۔ اس کا حل یہ ہے کہ یا تو اس مرد کی بیوی یا مرد کی کوئی محرمہ مثلا والدہ، دادی، نانی، بہن، بھتیجی، بھانجی وغیرہ یا مرد کے بھائی کی بیوی اس بچی کو دو سال کے اندر دودھ پلا دے تو بچی کا مرد سے رضاعی رشتہ قائم ہو جائے گا اور پردہ واجب نہیں رہے گا۔ دو سال کے بعد دودھ پلانا ناجائز ہے البتہ ڈھائی سال کے اندر پلایا تو رضاعت کا رشتہ قائم ہو جائے گا۔

(کتب فقہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

18 شعبان المعظم 1444ھ / 11 مارچ 2023ء

# 69 بیوی کا شوہر کو نام لے کر پکارنا

**سوال:** کیا بیوی اپنے شوہر کو نام لے کر پکار سکتی ہے؟

USER ID: ارسلان علی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

بیوی کا شوہر کو اس کے نام سے پکارنا مکروہ ہے لیکن اگر کسی نے پکارا تو گناہ نہیں۔ تنویر الابصار میں ہے: ”﴿ویکرہ أن یدعو الرجل أباہ وأن تدعو المرأۃ زوجھا باسمہ﴾“ ترجمہ: مرد کا اپنے باپ کو، اسی طرح عورت کا اپنے شوہر کو اس کا نام لے کر پکارنا، مکروہ ہے۔

(شامی مع در، جلد 9، صفحہ 690، دار المعرفہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

18 شعبان المعظم 1444ھ / 11 مارچ 2023ء

70

# حیض کی مدت

سوال: حیض کی کم سے کم اور زیادہ سے زیادہ مدت کیا ہے؟ اور دو حیضوں کے درمیان کتنی مدت ضروری ہے؟

USER ID:محمد خالد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حیض کی کم از کم مدت تین دن اور راتیں ہیں اور زیادہ سے زیادہ دس دن رات، اور دو حیضوں کے درمیان کم از کم 15 دن کا فاصلہ ضروری ہے جس کو نصاب طہارت کہتے ہیں یعنی 15 دن سے پہلے دوبارہ حیض نہیں آسکتا اگر خون آیا تو اس کو حیض قرار نہیں دیا جائے گا۔ (کتب فقہ)



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

20 شعبان المعظم 1444ھ/13 مارچ 2023ء

# 71 شوہر کا مجازی خدا کہنا

**سوال:** کیا شوہر کو مجازی خدا کہنا جائز ہے؟

USER ID: عبید الرضا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

شوہر کو مجازی خدا کہنا شرعاً منع ہے لیکن اگر کسی نے کہا تو کفر کا حکم نہیں۔ مفتی شریف الحق امجدی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں: "اپنے آپ کو کسی کا مجازی خدا کہنے سے بھی بچنا چاہیے اگرچہ یہ جملہ کفر نہیں اس لیے کہ خدا کے معنی مالک کے بھی ہیں اور مجازی نے اس معنی کی تعیین کر دی۔" (فتاوی شارح بخاری، جلد2، صفحہ 621)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

20 شعبان المعظم 1444ھ / 13 مارچ 2023ء

72

# عورت کو احتلام

**سوال:** کیا عورت کو بھی احتلام ہوتا ہے، اگر ہوتا ہے تو غسل کب فرض ہوگا؟

USER ID: غلام رسول رضوی

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

عورت کو بھی احتلام ہوتا ہے اور احتلام کی وجہ سے عورت پر غسل اس وقت فرض ہوگا جب منی فرج داخل سے خارج ہو جائے۔ عالمگیری میں ہے: "والمرأة كذلك فى ظاهر الرواية ؛ لأن خروج منيها إلى فرجها الخارج شرط لوجوب الغسل عليها وعليه الفتوى" ترجمہ: عورت بھی (احتلام کے معاملے میں) مرد کے حکم میں ہے، کیونکہ عورت کی منی کا خارج ہو کر فرج داخل کی طرف آجانا اس عورت پر غسل واجب ہونے کی شرط ہے اور اسی پر فتوی ہے۔

(عالمگیری، جلد 1، کتاب الطہارۃ، باب الغسل، صفحہ 17، دار الکتب العلمیہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

06 شعبان المعظم 1444ھ/27 فروری 2023ء

# 73 مخصوص ایام میں سورہ کوثر پڑھنا

**سوال:** مخصوص ایام میں سورہ کوثر وظیفے کی نیت سے یا دم کرنے کی نیت سے پڑھ سکتے ہیں؟

USER ID:ابیحا حسان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

عورت مخصوص ایام میں وظیفے اور دم کی نیت سے قرآن نہیں پڑھ سکتی البتہ وہ آیات جن میں حمد وثنا یا دعا وغیرہ کے معانی پائے جاتے ہوں انہیں حمد وثنا یا دعا وغیرہ کی نیت سے پڑھ سکتی ہے یا معلمہ تعلیم قرآن کی نیت سے کلمات کو توڑ توڑ کر پڑھا سکتی ہے اور اس میں قراءت قرآن کی نیت نہ ہو۔ سورہ کوثر میں حمد وثنا والا معنی نہیں بلکہ اس کا قرآن ہونا متعین ہے لہذا مخصوص ایام میں اس کو حمد وغیرہ کی نیت سے بھی نہیں پڑھ سکتی نہ ہی دم کی نیت سے پڑھ سکتی ہے۔ فتاوی رضویہ میں ہے: "جن آیات میں بندہ دعا وثنا کی نیت نہیں کر سکتا بحال جنابت و حیض انہیں بطور عمل بھی نہیں پڑھ سکتا مثلاً تفریق اعدا کے لئے سورہ تبت نہ کہ سورہ کوثر کہ بوجہ ضمائر متکلم انا اعطینا قرآنیت کے لئے متعین ہے۔"

(فتاوی رضویہ، جلد 1، حصہ ب، صفحہ 1115)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

09 شعبان المعظم 1444ھ / 02 مارچ 2023ء

74

## دس دن کے اندر دوبارہ داغ لگ جائے

سوال: حیض سے پانچویں دن پاک ہونے کے بعد دوبارہ داغ لگ جائے تو دوبارہ غسل کرنا ہوگا؟

USER ID: عنا خان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوہاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حیض کی زیادہ سے زیادہ مدت 10 دن رات ہے لیکن اس میں خون کا مستقل آنا ضروری نہیں، وقفے وقفے سے بھی آئے تو سب حیض ہی شمار ہوتا ہے، لہذا پانچویں دن پاک ہونے کے بعد اگر دوبارہ داغ لگ جائے تو یہ حیض ہی ہے، پاک ہونے پر دوبارہ غسل فرض ہوگا۔ بہار شریعت میں ہے:"دس دن کے اندر رطوبت میں ذرا بھی میلا پن ہے تو وہ حیض ہے اور دس دن رات کے بعد بھی میلا پن باقی ہے تو عادت والی کے لیے جو دن عادت کے ہیں حیض ہے اور عادت سے بعد والے استحاضہ اور اگر کچھ عادت نہیں تو دس دن رات تک حیض باقی استحاضہ۔" (بہار شریعت، جلد1، صفحہ 373)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

12 شعبان المعظم 1444ھ/05 مارچ 2023ء

Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

75

# ویڈیو ایڈیٹنگ

سوال: ویڈیو ایڈیٹنگ video editing کا کام کرنا کیسا؟

USER ID: محسن رضا

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایة الحق و الصواب

ویڈیو ایڈیٹنگ اگر جائز چیزوں کی ہو اور جائز طریقے پر ہو تو اس میں حرج نہیں اور اگر ویڈیو ناجائز چیزوں پر مشتمل ہو یا اس کی ایڈیٹنگ ناجائز امور کے ساتھ کرنی ہو مثلا میوزک، نامحرم عورتوں کی ویڈیو یا تصاویر وغیرہ یا وہ ویڈیو ناجائز چیزوں کی تشہیر پر مشتمل ہو تو ایسی ویڈیوز کی ایڈیٹنگ کرنا ناجائز ہو گا۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
کتبـــــــــــــــــــــــــــــہ
ابوالبنات فراز عطاری مدنی
05 شعبان المعظم 1444ھ / 26 فروری 2023ء

76

# اسنوکر کھیلنا

سوال: بعض لوگ اسنوکر کھیلتے ہیں اور جو ہارتا ہے وہ پیسے دیتا ہے تو کیا حکم ہے؟

USER ID:عبدالسمیع

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اسنوکر کھیلنا لہو ولعب ہونے کی وجہ سے ممنوع ہے اور اس طرح کھیلنا کہ جو ہارے گا وہ پیسے دے گا جوئے پر مشتمل ہونے کی وجہ سے حرام ہے کیونکہ اس میں اپنے مال کو خطرے پر پیش کرنا پایا جارہا ہے کہ اگر ہار گیا تو پیسے کا نقصان ہو گا۔ التعریفات میں ہے: "کل لعب یشترط فیہ غالبا من المتغالبین شئی من المغلوب" ترجمہ: ہر وہ کھیل جس میں یہ شرط ہو کہ ہارنے والے کی کوئی چیز جیتنے والے کو دی جائے گی۔ (التعریفات، صفحہ 150، دار الفضیلہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

06 شعبان المعظم 1444ھ/27 فروری 2023ء

# 77 کرکٹ میں پیسے لگانا

**سوال:** ہم کرکٹ میں پیسے ڈالتے ہیں دوسری ٹیم بھی ڈالتی ہے جو جیت جاتا ہے اس کو پیسے مل جاتے ہیں اور ہم بھی ان پیسوں سے ناشتہ کرتے ہیں کیا حکم ہے؟ USER ID: صبح

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

ٹیموں کا اس طرح پیسے لگا کر کرکٹ کھیلنا کہ جو جیتے گا اس کو وہ پیسے مل جائیں گے خالص جوا اور حرام ہے، چاہے ان پیسوں سے بعد میں سب ناشتہ کریں یہ حرام ہی رہے گا۔ محیط برہانی میں ہے: ”القمار مشتق من القمر الذی یزداد وینقص، سمی القمار قماراً؛ لأن كل واحد من المقامرين ممن يجوز أن يذهب ماله إلى صاحبه، ويستفيد مال صاحبه، فيزداد مال كل واحد منهما مرة وينتقص أخرى، فإذا كان المال مشروطاً من الجانبين كان قماراً، والقمار حرام، ولأن فيه تعليق تمليك المال بالخطر، وإنه لا يجوز“ ترجمہ: قمار اس قمر سے مشتق ہے جس کا معنی بڑھنا اور گھٹنا ہے۔ اسے قمار اس لئے کہتے ہیں کہ مقامرین میں سے ہر ایک کی کوشش ہوتی ہے کہ دوسرے کا مال لے جائے اور اس کے مال سے فائدہ حاصل کرے تو ان میں سے ہر ایک کا مال کبھی بڑھتا ہے کبھی کم ہوتا ہے۔ تو جب مال دونوں طرف سے مشروط ہو تو یہ قمار (جوا) ہے اور جوا حرام ہے اور اس لئے کہ اس میں مال کی ملکیت کو خطرے میں ڈالنا پایا جاتا ہے اور یہ ناجائز ہے۔

(المحیط البرہانی، جلد 5، کتاب الاستحسان والکراہیۃ، الفصل السابع فی المسابقہ، صفحہ 323، دار الکتب العلمیہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

06 شعبان المعظم 1444ھ / 27 فروری 2023ء

# 78

# مسجد کی چیزوں کو گھر لے جانا

**سوال:** مسجد کا سامان اٹھا کر گھر لانا پھر استعمال کر کے واپس رکھ دینا کیسا؟

USER ID:علی اکبر قادری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق و الصواب

مسجد کا سامان اٹھا کر گھر لانا اور اس کو استعمال کرنا اگرچہ بعد میں واپس رکھ بھی دے ناجائز و حرام ہے۔ بہار شریعت میں ہے: ”مسجد کی اشیا مثلاً لوٹا ،چٹائی وغیرہ کو کسی دوسری غرض میں استعمال نہیں کرسکتے۔ مثلاً لوٹے میں پانی بھر کر اپنے گھر نہیں لے جاسکتے اگرچہ یہ ارادہ ہو کہ پھر واپس کر جاؤں گا۔ اُس کی چٹائی اپنے گھر یا کسی دوسری جگہ بچھانا ناجائز ہے۔ یوہیں مسجد کے ڈول، رسی سے اپنے گھر کے لیے پانی بھرنا یا کسی چھوٹی سے چھوٹی چیز کو بے موقع اور بے محل استعمال کرنا ناجائز ہے۔“

(بہار شریعت، جلد2، صفحہ 561،562)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

08 شعبان المعظم 1444ھ / 01 مارچ 2023ء

79

# آئی وی ایف (IVF) یا ٹیسٹ ٹیوب بے بی

**سوال:** آئی وی ایف یا ٹیسٹ ٹیوب بے بی جائز ہے یا نہیں؟

USER ID: سندھی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

کسی کمزوری کے سبب اگر عورت کے ہاں بچہ نہ ہو رہا ہو تو آج کے دور میں اولاد کے حصول کا ایک ذریعہ ٹیسٹ ٹیوب بے بی ہے۔ اس جدید طریقے میں مرد کے تولیدی جرثوموں sperms کو عورت کے انڈوں ovum کے ساتھ ٹیوب میں ملا کر عورت کے رحم uterus میں رکھا جاتا ہے۔ ٹیسٹ ٹیوب بے بی کے تین طریقے معروف ہیں۔ پہلا: بے اولاد شوہر اور بیوی ہی کے جرثوموں اور انڈوں کو ملا کر بیوی کے رحم میں رکھا جاتا ہے۔ دوسرا: کسی اور کے جرثومے یا انڈے لے کر اس عورت کے رحم میں ٹیوب کو رکھا جاتا ہے۔ تیسرا: شوہر کے جرثوموں اور بیوی کے انڈوں کو ملا کر کسی اور عورت کے رحم میں منتقل کیا جاتا ہے۔ پہلا طریقہ چند شرائط کے ساتھ جائز ہے باقی دونوں مطلقاً ناجائز۔ پہلی شرط: شوہر کے جرثوموں اور بیوی کے انڈوں کو ملا کر ٹیوب کو شوہر یا بیوی ہی رحم میں داخل کریں گے، کوئی اور مرد یا لیڈی ڈاکٹر یہ کام نہیں کر سکتی کیونکہ مرد یا عورت بھی بلا ضرورت شدیدہ عورت کے ستر کو نہیں دیکھ سکتے اور اس طرح اولاد کا حصول شرعی ضرورت نہیں۔ یہ صورت انتہائی مشکل ہے کیونکہ یہ کام مکمل ڈاکٹری اسٹاف کے ساتھ کیا جاتا ہے اکیلے شوہر یا بیوی کا ایسا کرنا بے حد مشکل ہے، بہر حال شوہر یا بیوی اگر یہ عمل تنہا کر سکتے ہوں تو جائز ہوگا ورنہ نہیں۔ دوسری شرط: شوہر مشت زنی Masturbation نہیں کرے گا بلکہ بیوی کے ہاتھ سے ہو یا عزل کے طریقے پر ہو۔ (جماع کرتے وقت جب انزال کا وقت آئے تو شوہر اپنا عضو باہر کر لے اور نطفہ محفوظ کر لے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

09 شعبان المعظم 1444ھ / 02 مارچ 2023ء



Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

# 80 رقم کے بدلے میں گھر میں رہنا

سوال: اگر ہم کسی کو دو لاکھ روپے دیں اور اس کے بدلے اس کے گھر رہیں اور مدت پوری ہونے پر ہمیں دولاکھ واپس مل جائیں تو اس کا کیا شرعی حکم ہے؟

USER ID: ضامن علی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

معلوم کی گئی صورت سود پر مشتمل ہونے کی وجہ سے ناجائز و حرام ہے۔ تفصیل یہ ہے کہ جو رقم آپ نے مالک مکان کو دی اس کی حیثیت قرض کی ہے اور اس قرض کے بدلے میں آپ کو مشروط نفع مل رہا ہے جو گھر استعمال کرنے کی صورت میں ہے اور قرض پر نفع حاصل کرنا یہ سود ہے۔ حدیث پاک میں ہے: "کل قرض جر منفعۃ فھو ربا" ترجمہ: ہر وہ قرض جو نفع لے کر آئے سود ہے۔ (نصب الرایہ، جلد4، صفحہ60)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

14 شعبان المعظم 1444ھ / 07 مارچ 2023ء

# 81

## بن بلائے دعوت میں جانا

سوال: میں اپنے دوست کے ساتھ خوشی غمی کے موقع پر اس کے ساتھ گھومتا ہوں اور ایسی دعوت میں بھی چلا جاتا ہوں جہاں مجھے دعوت نہیں ہوتی ایسا کرنا کیسا؟

USER ID: واجد محمود

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

وہ دعوت جو مخصوص افراد کے لئے کی گئی ہو وہاں صاحب خانہ کے بلائے بغیر جانا ناجائز و گناہ ہے۔ حدیث پاک میں ہے: "ومن دخل علی غیر دعوۃ دخل سارقا وخرج مغیرا" ترجمہ: اور جو بغیر بلائے گیا وہ چور ہو کر گھسا اور لٹیرا بن کر نکلا۔

(ابو داؤد، حدیث 3741)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

15 شعبان المعظم 1444ھ / 08 مارچ 2023ء

82

## آڑھتی کا پہلے پیسے دے کر زیادہ کمیشن لینا

**سوال:** منڈی میں آڑھتی مالک سے کمیشن طے کرتا ہے اور اور رقم آنے پر اپنا کمیشن کاٹ کر رقم واپس کردیتا ہے، مالک کہتا ہے تم پیسے مال بیچنے سے پہلے دے دو میں کمیشن زیادہ دوں گا ایسا کرنا کیسا؟

USER ID:غلام مصطفیٰ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

مالک کا پہلے پیسے وصول کر کے زیادہ کمیشن دینا ناجائز اور سودی معاملہ ہے اس لئے کہ آڑھتی مال بیچنے سے پہلے جو رقم مالک کو دے گا اس کی حیثیت قرض کی ہے کیونکہ آڑھتی مشتری نہیں جو وہ ثمن کی ادائیگی کرے بلکہ وہ اجرت پر کام کرنے والا ہے اور اس قرض کی بنیاد پر وہ مشروط نفع حاصل کر رہا ہے جو کہ سود ہے۔ حدیث پاک میں ہے: "کل قرض جر منفعة فهو ربا" ترجمہ: ہر وہ قرض جو نفع لے کر آئے سود ہے۔ (نصب الرایہ، جلد4، صفحہ 60)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

15 شعبان المعظم 1444ھ / 08 مارچ 2023ء

83

# بچا ہوا کھانا گھر لے جانا

سوال: میں شادی ہال میں کام کرتا ہوں وہاں بہت سا کھانا بچ جاتا ہے جس کو ضائع کر دیا جاتا ہے تو وہ ہم گھر بھیج دیتے ہیں ایسا کرنا کیسا؟

USER ID: احمد رضا ظہرانی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

عموما صاحب خانہ بچا ہوا کھانا خود لے جاتے ہیں یا رشتے داروں میں تقسیم کر دیتے ہیں لہذا وہ کھانا ان کی اجازت کے بغیر گھر بھیج دینا جائز نہیں، ہاں اگر صاحب محفل وہ کھانا چھوڑ کر چلا گیا اور اس کے ضائع ہو جانے کا اندیشہ ہے تو وہ کھانا لے جا سکتے ہیں کہ یہ بانی محفل کی طرف سے دلالۃ اجازت ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

15 شعبان المعظم 1444ھ / 08 مارچ 2023ء

# 84 مسجد کے چندے سے مسجد کی خوشبو خریدنا

سوال: مسجد میں خوشبو کرنے کے لئے مسجد کے غلے سے پیسے لے سکتے ہیں؟

USER ID:عبد الکریم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مسجد کا چندہ مسجد کی ان ضروریات میں خرچ کرنا جائز ہوتا ہے جس کا عرف ہو اور مسجد کو خوشبودار رکھنا یہ ایک اہم ضرورت ہے لہذا جہاں مسجد کے چندے سے مسجد کے لئے خوشبو لینے کا عرف ہو وہاں جائز ہو گا البتہ کہیں عرف نہ ہو تو وہاں خوشبو کی صراحت کر کے الگ سے چندہ کر لیا جائے۔امیر اہلسنت علامہ الیاس قادری صاحب لکھتے ہیں: "جہاں عرف ہو وہاں مسجد کے چندے سے خوشبو سلگانے کی اجازت ہے اور جہاں عُرف نہ ہو وہاں خوشبو کی صراحت کر کے الگ سے چندہ حاصل کیجئے۔"

(فیضان رمضان مرمم، صفحہ 249)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

15 شعبان المعظم 1444 ھ /08 مارچ 2023ء

# 85 نسبندی کروانا

**سوال:** میری زوجہ کو آٹھ ماہ کا حمل ہے اور اس سے پہلے بھی چھوٹا بچہ ہے ڈاکٹر نے اگلی بار کے لئے خطرے کا اظہار کیا ہے اس لئے نسبندی کا کہا ہے تو شرعا کیا حکم ہے؟

USER ID: انصار احمد خان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

نسبندی کروانا حرام ہے کیونکہ اس میں اللہ پاک کی بنائی ہوئی چیز میں تبدیلی کرنا پایا جاتا ہے، اگر عورت کو آئندہ حمل سے جانی خطرہ ہو تو اس کے عارضی طریقے اختیار کرنا جائز ہے مثلا مرد کنڈم کا استعمال کرے یا باہر فراغت حاصل کرے۔ فتاوی تاج الشریعہ میں ہے: "نس بندی حرام ہے، جو اس کے مرتکب ہوئے توبہ کریں۔" (فتاوی تاج الشریعہ، جلد1، صفحہ 393)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

15 شعبان المعظم 1444ھ / 08 مارچ 2023ء

# 86 بیرون ملک جانے کے لئے بینک میں اماونٹ شو کرنا

**سوال:** دوسرے ملک میں پڑھائی کے لئے جانا ہو تو اس کی شرط ہوتی ہے کہ اس کے اکاؤنٹ میں اچھی خاصی رقم ہو (ہر ملک کی اپنی لمٹ ہے) اب کئی لوگوں کے پاس پیسے نہیں ہوتے تو وہ صرف اماونٹ شو کروانے کے لئے ایجنٹ سے پیسے لیتے ہیں اس شرط پر کہ اماونٹ کا 2 یا 4 ٪ اضافی دینا ہو گا یا مخصوص رقم اضافی دینی ہو گی ایسا کرنا کیسا؟

USER ID: ناصر الدین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

معلوم کی گئی صورت ناجائز و حرام ہے کیونکہ یہ سودی معاہدہ ہے اور اس میں دھوکہ بھی پایا جارہا ہے۔ تفصیل اس کی یہ ہے کہ ایجنٹ سے ملنی والی رقم قرض ہے اور اس کا اضافی رقم لینا قرض پر مشروط نفع ہے جو کہ خالص سود ہے۔ دوسرا اس میں دھوکہ بھی پایا جارہا ہے کیونکہ بینک میں مخصوص اماؤنٹ ہونے کی شرط اس لئے بھی ہوتی ہے کہ فلاں شخص دوسرے ملک میں جا کر بھیک مانگنا یا غیر قانونی طریقے سے کمانا شروع نہ کر دے اور یہ شخص کسی اور سے عارضی طور پیسے مانگ کر یہ ثابت کرتا ہے کہ میں اتنا مالدار ہوں لہذا اس کی اجازت نہیں۔ حدیث پاک میں ہے: "کل قرض جر منفعة فھو ربا" ترجمہ: ہر وہ قرض جو نفع لے کر آئے سود ہے۔ (نصب الرایہ، جلد 4، صفحہ 60)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبہ

ابو البنات فراز عطاری مدنی

15 شعبان المعظم 1444ھ / 08 مارچ 2023ء

87

# عمرے کی ایڈوانس بکنگ

**سوال:** عمرہ کی ایڈوانس بکنگ میں رقم پہلے وصول کر لیتے ہیں ایسا کرنا کیسا؟

USER ID:نہال احمد نوری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

عمرہ کی ایڈوانس بکنگ میں پہلے سے رقم وصول کر لینا جائز ہے اس لئے کہ دی جانے والی رقم بطور اجرت ہوتی ہے اور اس رقم سے ٹکٹ، ہوٹل، کھانے پینے وغیرہ کے اخراجات کیے جاتے ہیں، تو جس طرح اجرت کام ہونے کے بعد لینا جائز ہے اسی طرح ایڈوانس اجرت لینا بھی جائز ہے۔ بہار شریعت میں ہے: "(اجرت ملک میں آنے کی ایک صورت یہ ہے کہ) پیشگی لینا شرط کر لیا ہو اب اُجرت کا مطالبہ پہلے ہی سے درست ہے۔"

(بہار شریعت، جلد 3، صفحہ 110)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

17 شعبان المعظم 1444ھ/10 مارچ 2023ء

# 88 مرد کتنی چاندی استعمال کر سکتا ہے

**سوال:** مرد کتنی چاندی استعمال کر سکتا ہے؟

USER ID:نبیل قاری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوہاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

مرد صرف چاندی کی ایک انگوٹھی پہن سکتا ہے جس کا وزن ساڑھے چار ماشے (4.374gm) سے کم ہو اور اس میں نگ ہو، اس کے علاوہ مرد کسی قسم کا زیور نہیں پہن سکتا ہے، نہ ایک سے زیادہ انگوٹھی پہن سکتا ہے نہ بتائے گئے وزن سے زیادہ کی پہن سکتا ہے نہ ہی بغیر نگ والی پہن سکتا ہے۔ بہار شریعت میں ہے: "مرد کو زیور پہننا مطلقاً حرام ہے، صرف چاندی کی ایک انگوٹھی جائز ہے، جو وزن میں ایک مثقال یعنی ساڑھے چار ماشہ سے کم ہو اور سونے کی انگوٹھی بھی حرام ہے۔ انگوٹھی صرف چاندی ہی کی پہنی جاسکتی ہے، دوسری دھات کی انگوٹھی پہننا حرام ہے۔" (بہار شریعت، جلد 3، صفحہ 426)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

17 شعبان المعظم 1444ھ/10 مارچ 2023ء

# 89 دور دجالی میں تلاش عیسی

سوال: یہ جملہ کہنا کیسا "دور دجالی میں تلاش عیسی جاری ہے"؟

USER ID: حافظ محمد سلیمان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اس جملے میں بظاہر کوئی حرج نہیں کیونکہ یہاں دور دجالی سے مراد ظلم و بربریت کا دور ہے اور تلاش عیسی سے مراد کوئی عادل، شریعت کا پابند حکمران ہے، یعنی موجودہ دور بہت زیادہ ظلم کا دور ہے اور ہم ایسے حکمران کی تلاش میں ہیں جو ہمیں اس ظلم سے نجات دلائے۔ مشورہ یہ ہے کہ اس طرح کے جملوں سے احتیاط کی جائے کیونکہ ہر ایک اس طرح کے جملوں کا معنی نہیں سمجھ پاتا۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

18 شعبان المعظم 1444ھ / 11 مارچ 2023ء

# 90 جی پی فنڈ

**سوال:** میں کمپنی میں کام کرتا ہوں میرے سیلری میں سے اماؤنٹ کٹ جاتا ہے اور سال کے بعد اس پر پروفٹ ملتا ہے یہ لینا کیسا؟

USER ID: محمد جہانگیر بیگ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

جی پی فنڈ کی دو صورتیں ہیں، ایک تو یہ کہ کمپنی اپنے ملازمین کی سیلری میں سے کچھ رقم کاٹتی ہے اور اتنی ہی رقم ملازمین کو بطور گفٹ دیتی ہے۔اس کا شرعی حکم یہ ہے کہ سیلری میں سے جو حصہ کاٹا گیا وہ ملازم ہی کا ہے وہ لینا جائز ہے، اسی طرح کمپنی جو رقم بطور گفٹ ملازم کو دیتی ہے وہ بھی جائز ہے۔ دوسری صورت یہ ہے کہ بینک اس جمع شدہ رقم کو مختلف جگہوں پر انویسٹ کر کے کمپنی ملازم کو نفع دیتا ہے۔ اس کا شرعی حکم یہ ہے کہ انویسٹ پر جو نفع حاصل ہوتا ہے وہ لینا حرام ہے کیونکہ یہ سود ہے۔ وجہ یہ ہے کہ جو اماؤنٹ بینک میں جمع شدہ ہے اس کی حیثیت قرض کی ہے اور بینک اس قرض پر کمپنی ملازم کو نفع دیتی ہے جو کہ خالص سود ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

19 شعبان المعظم 1444ھ / 12 مارچ 2023ء

# 91 مسجد کی چھت پر امام کی رہائش گاہ

سوال: مسجد کی جگہ میں یا چھت پر امام صاحب کی رہائش گاہ بنانا کیسا؟

USER ID:اسد عباس

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

جس جگہ مسجد کی نیت ہو چکی ہے وہاں امام کی رہائش گاہ بنانا جائز نہیں، اسی طرح مسجد کی نیت ہو جانے کے بعد چھت پر رہائش گاہ بنانا بھی ناجائز و حرام ہے البتہ فنائے مسجد مثلا وضو خانے پر یا استنجا خانوں کی چھت پر بنانا جائز ہے۔ در مختار میں ہے: "اما لو تمت المسجدیۃ ثم ارادہ البناء منع" ترجمہ: بہر حال مسجد کی نیت ہو جانے کے بعد اوپر رہائش گاہ بنانے کا ارادہ کیا تو منع کیا جائے گا۔

(در مختار، کتاب الوقف، صفحہ 371، دار الکتب المعرفہ)



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

19 شعبان المعظم 1444ھ/12 مارچ 2023ء

92

# مزار کو بوسہ و طواف

**سوال:** امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک قبر کو چومنا اور طواف کرنا کیسا؟ نیز مزار پر حاضری کا طریقہ بھی بتادیں۔

USER ID: فیصل عباس

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اعلی حضرت امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک قبر کا بوسہ لینا منع ہے اور طواف کرنا ناجائز ہے۔ فتاوی رضویہ میں ہے: "مزارات شریفہ پر حاضر ہونے میں پائنتی کی طرف سے جائے اور کم از کم چار ہاتھ کے فاصلے پر مواجہہ میں کھڑا ہو اور متوسط آواز باادب عرض کرے "السّلام علیک یا سیدی ورحمۃ للہ وبرکاتہ" پھر درود غوثیہ تین بار، الحمد شریف ایک بار، آیۃ الکرسی ایک بار، سورہ اخلاص سات بار، پھر درود غوثیہ سات بار اور وقت فرصت دے تو سورہ یس اور سورہ ملک بھی پڑھ کر اللہ عزوجل سے دعا کرے کہ الہٰی! اس قراءت پر مجھے اتنا ثواب دے جو تیرے کرم کے قابل ہے، نہ اتنا جو میرے عمل کے قابل ہے اور اسے میری طرف سے اس بندۂ مقبول کو نذر پہنچا، پھر اپنا جو مطلب جائز شرعی ہو اس کے لیے دعا کرے اور صاحب مزار کی روح کو اللہ عزوجل کی بارگاہ میں اپنا وسیلہ قرار دے، پھر اسی طرح سلام کرکے واپس آئے، مزار کو نہ ہاتھ لگائے، نہ بوسہ دے اور طواف بالاتفاق ناجائز ہے اور سجدہ حرام۔" (فتاوی رضویہ، جلد 9، صفحہ 522)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

04 شعبان المعظم 1444ھ/25 فروری 2023ء

# 93 موبائل میں لیٹ کر قرآن پڑھنا

**سوال:** موبائل میں لیٹ کر قرآن پڑھنا کیسا؟

USER ID: ذاکر حسین

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوہاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

لیٹ کر قرآن پاک کی تلاوت کرنا جائز ہے لیکن ایسی صورت میں پاؤں سمیٹ لینے چاہیے کیونکہ اس میں ادب و تعظیم زیادہ ہے اور اگر چادر وغیرہ اوڑھی ہو تو منہ اس سے باہر نکال لینا چاہیے۔ بہار شریعت میں ہے: "لیٹ کر قرآن پڑھنے میں حرج نہیں، جب کہ پاؤں سمٹے ہوں اور منہ کھلا ہو۔"

(بہار شریعت، حصہ 3، صفحہ 551)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

05 شعبان المعظم 1444ھ /26 فروری 2023ء

مفتی انس رضا قادری صاحب
فقہی مسائل گروپ
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
Al Raza Quran-o-Fiqh Academy
www.arqfacademy.com
Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ
Phone No:+923471992267

# 94 احرام کو کفن کے لئے رکھنا

**سوال:** بعض لوگ احرام کی چادروں کو کفن کے لئے رکھ دیتے ہیں ایسا کرنا کیسا؟

USER ID: شاہ زیب

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

احرام کی چادروں کو کفن کے لئے رکھ دینا جائز ہے البتہ میلی ہوں تو دھو لینی چاہیے۔ بہار شریعت میں ہے: "پُرانے کپڑے کا بھی کفن ہو سکتا ہے، مگر پرانا ہو تو دھلا ہوا ہو کہ کفن ستھرا ہونا مرغوب ہے۔" (بہار شریعت، جلد 1، صفحہ 819)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی
05 شعبان المعظم 1444ھ / 26 فروری 2023ء

95

## بچپن میں چوری کی

سوال: اگر کسی نے بچپن میں چوری کی اور اب احساس ہوا تو توبہ کے ساتھ اور کیا کرے؟

USER ID: مہروز

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

نابالغی میں اگر کسی نے چوری کی تو مکلف نہ ہونے کی وجہ سے گناہ تو نہیں ہوا لیکن چونکہ یہ مالی معاملہ ہے لہذا وہ ذمہ سے ساقط نہیں ہو گا، تو اب اسے چاہیے کہ جس کے پیسے چرائے اگر اس کا معلوم ہو تو اسے وہ رقم لوٹائے، اگر وہ نہ رہا ہو تو اس کے وارثوں کو لوٹائے اور اگر نہ اس کا پتا ہے نہ اس کے وارثوں کا اور ملنے کی امید بھی نہیں تو شرعی فقیر کو اتنی رقم صدقہ کر دے۔ فتاوی رضویہ میں ہے: "(جو مال) چوری سے حاصل کیا اس پر فرض ہے کہ جس جس سے لیا ان پر واپس کر دے، وہ نہ رہے ہوں اُن کے ورثہ کو دے، پتا نہ چلے تو فقیروں پر تصدق کرے۔۔ الخ" (فتاوی رضویہ، جلد 23، صفحہ 552)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

15 شعبان المعظم 1444ھ/08 مارچ 2023ء

# 96 وظائف میں صبح شام کی تعریف

**سوال:** ہمیں صبح وشام کے وظائف ملتے ہیں تو صبح وشام اور رات سے کیا مراد ہے؟

USER ID: عبد السبحان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

وظائف کے اعتبار سے صبح سے مراد آدھی رات ڈھلنے سے طلوع آفتاب (سورج نکلنے) تک ہے اور شام سے مراد ظہر کا وقت شروع ہونے سے لے کر مغرب تک اور رات سے مراد غروب آفتاب سے صبح صادق تک ہے۔الوظیفۃ الکریمہ میں ہے: "آدھی رات ڈھلے سے سورج کی پہلی کرن چمکنے تک "صبح" ہے۔ اس سارے وقفے میں جو کچھ پڑھا جائے اسے صبح میں پڑھنا کہیں گے اور دوپہر ڈھلے (یعنی ابتدائے وقت ظہر) سے لیکر غروب آفتاب تک شام ہے۔ اس پورے وقفے میں جو کچھ پڑھا جائے اسے شام میں پڑھنا کہیں گے۔ (صفحہ 13)

شجرہ عطاریہ میں ہے: "غروب آفتاب سے لے کر صبح صادق تک رات کہلاتی ہے" (صفحہ 29)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

19 شعبان المعظم 1444ھ / 12 مارچ 2023ء

97

## شوہر بیٹی ماں باپ میں وراثت

سوال: ایک عورت کا انتقال ہوا اس نے ورثا میں شوہر، بیٹی، ماں اور باپ چھوڑے؟

USER ID:وقار انصاری

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

اگر یہ معلومات درست ہیں تو قرض کی ادائیگی اور وصیت کے نفاذ کے بعد جو مال بچے گا اس کے 12 حصے ہوں گے اور عول کے بعد 13 حصے وارثوں میں اس طرح تقسیم ہوں گے کہ ماں کو 2 حصے، باپ کو 2 حصے، شوہر کو 3 اور بیٹی کو 4 حصے ملیں گے۔

مسئلہ از 12 عول 13 میــــــــــــت

| ماں | باپ | شوہر | بیٹی |
|---|---|---|---|
| سدس | سدس | ربع | نصف |
| 2 | 2 | 3 | 6 |

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی
06 شعبان المعظم 1444ھ /27 فروری 2023ء

# 98

## لڑکا ماں اور بیوی میں ترکہ تقسیم

**سوال:** ایک شخص کے ورثا میں لڑکا، والدہ اور بیوہ ہے، بعد تجہیز و تکفین اور ادائیگی قرض وراثت کیسے تقسیم ہو گی؟

USER ID:اشتیاق احمد رضوی

بسم اللہ الرحمن الرحیم
الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر وارثوں کی یہ معلومات درست ہے تو اگر قرض اور وصیت ہو تو ادائیگی قرض اور وصیت کے نفاذ کے بعد باقی مال کے 24 حصے ہوں گے جس میں سے 3 حصے بیوہ کو، 4 حصے والدہ کو اور باقی یعنی 17 حصے بیٹے کو ملیں گے۔

مسئلہ از 24 میت

| بیوہ | ماں | بیٹا |
|---|---|---|
| ثمن | سدس | عصبہ |
| 1/8 | 1/6 | |
| 3 | 4 | 17 |

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

08 شعبان المعظم 1444ھ / 01 مارچ 2023ء

99

# انتقال کے بعد سامان کس کا

**سوال:** میری زوجہ کا انتقال ہوا اس کے پاس اس کی والدہ کا دیا ہوا گولڈ تھا، کچھ گولڈ میں نے دیا تھا، کچھ سلے ہوئے کپڑے تھے، کیش تھا اور برتن اور فریج تھا، اس سامان کا کیا حکم ہے؟

USER ID: عبداللہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

انتقال کے وقت جو سامان آپ کی زوجہ کی ملکیت میں تھا اس پر وراثت کے احکام جاری ہوں گے اور جو ان کی ملکیت میں نہیں تھا وہ عاریۃ دینے والے کی ہی ملکیت ہوں گے۔ معلوم کی گئی صورت میں جو سونا آپ کی زوجہ کو ان کی والدہ نے دیا، جو گولڈ اور کپڑے آپ نے تحفے میں دیے یا انہوں نے اپنی ذاتی رقم سے خریدے یا آپ کی طرف سے ملنے والی رقم جو ان کے پاس بچتی تھی اور آپ نے صراحۃ یا دلالۃ بطور تحفہ ان کے پاس رہنے دی اور اس کو جمع کر کے انہوں نے سامان خریدا، جو کیش ان کا ذاتی یا ان کو تحفے میں ملا اور دیگر سامان جو ان کو میکے سے ملا یا سسرال والوں نے تحفے کی صراحت کے ساتھ دیا یا سسرال والوں کی برادری کا عرف ہے کہ مالک ہی بناتے ہیں، وہ سب عورت کی ملک ہے اس پر وراثت کے احکام جاری ہوں گے۔ جو چیزیں سسرال سے صرف استعمال کی صراحت کے ساتھ ملا یا برادری کا عرف ہے کہ مالک نہیں بناتے یا وہ رقم جو آپ نے بطور امانت یا صرف گھر کے اخراجات کے لئے دی اور بچ جانے والی رقم کو صراحۃ یا دلالۃ تحفے کے طور پر نہیں دیا، وہ سب دینے والوں کی ملکیت پر رہے گا اس پر وراثت کے احکام جاری نہیں ہوں گے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

09 شعبان المعظم 1444ھ / 02 مارچ 2023ء

100

## وراثت میں سے حصہ نہ لینا

سوال: ایک بھائی نے اپنی بہنوں کو والد کا حصہ دینا چاہا تو انہوں نے کہا کہ ہمیں نہیں چاہیے، اب وہ حصہ مانگ رہی ہیں تو کیا ان کا حصہ بنتا ہے؟

USER ID:محمد جعفر قادری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

وراثت ایک جبری حق ہے جو خود بخود وارث کی ملکیت میں آجاتا ہے اور وارث نہ اسے خود معاف کر سکتا ہے نہ اس سے معاف کروایا جا سکتا ہے، لہذا بہنوں کے معاف کر دینے سے ان کا حق ساقط نہ ہوا اور وراثت میں بدستور ان کا حق باقی ہے اور بھائی پر لازم ہے کہ ان کو ان کا حق دے۔ فتاوی رضویہ میں ہے: "میراث حقِ مقرر فرمودہ ربّ العزۃ جل وعلا ہے، جو خود لینے والے کے اسقاط سے ساقط نہیں ہو سکتا بلکہ جبرا (لازمی) دلایا جائے گا اگرچہ وہ لاکھ کہتا رہے مجھے اپنی وراثت منظور نہیں، میں حصہ کا مالک نہیں بنتا، میں نے اپنا حق ساقط کیا، پھر دوسرا کیونکر ساقط کر سکتا ہے؟"

(فتاوی رضویہ، جلد18، صفحہ168)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــہ

ابوالبنات فراز عطاری مدنی

17 شعبان المعظم 1444ھ/10 مارچ 2023ء

Al Raza Quran-o-Fiqh Academy

Al Raza Quran-o-Fiqh Academy

www.arqfacademy.com

Fiqhi Masail Group فقہی مسائل گروپ

Phone No:+923471992267